روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل صرف خزینہ روحانیات

ماھنامہ

# خزینۂ روحانیات

لاھور


December
2021

قیمت: 60 روپے

شمارہ نمبر 08

جلد نمبر 12


جان لیوا جادو کا مجرب علاج

سورج گرہن کے اعمال

تسخیرِ ہمزاد کے اعمال

مجرب اعمالِ شر

ایک نادر عمل تسخیر

کھجور کے بے مثال اور بے شمار فوائد

عزت و دولت کے بے نظیر طلسم

جدائی کے مجرب عملیات


darulamal.org/magazines/ruhani khazinaeruhaniyat khazinaruhanyat

# امنت باللہ کے خاص عمل کے عامل بنیں اور بنائیں

**تعارف** امنت باللہ کا عمل، وہ خاص عمل ہے جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بہت بڑی بڑی جماعتیں کام کرتی ہیں۔ ان جنات کا تعلق زیادہ تر مدارس سے ہے۔ کوئی حافظ ہے تو کوئی قاری۔ کوئی عالم ہے تو کوئی شیخ الحدیث۔ اسی لئے یہ جنات ایسے افراد کی معاونت زیادہ کرتے ہیں جن کا تعلق بھی مدارس سے ہوتا ہے یا پھر وہ دین کا کام کر رہے ہوں۔ اس عمل کا بڑا فائدہ یہ ہے کہ یہ عرب ممالک میں بہت اچھا کام کرتا ہے۔ پاکستان سے بیٹھے عرب ممالک کا کام ہو جیسے سعودی عرب میں کوئی مریض ہے تو صرف مریض کے لئے پڑھنے سے اس کا فائدہ ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ اس کے پیچھے جو بڑے جنات ہیں، ان کا پیچھے سے تعلق سعودی عرب کے بڑے جنات سے ہے اور پاکستان میں ان کی ایک بڑی جیل ٹھٹھ کی طرف ہے جہاں سرکش قسم کے جنات اور شیاطین کو قید کیا جاتا ہے۔

اس عمل کے کل چھ درجوں کا عمل کروایا جاتا ہے۔ بنیادی اجازت میں پہلے تین درجے کروائے جاتے ہیں۔ پھر چوتھے، پانچویں اور چھٹے درجے کے عمل کا ھدیہ الگ الگ ہے۔

**اجازت لینے کے فائدے** اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام امنت باللہ کے پیچھے جو جنات ہیں، ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔ اس عمل سے کو ہر جائز مقصد کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے۔ مختصراً درج ذیل ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہر قسم کے جادو کا علاج | ہر طرح کے جنات سے نجات | ہر طرح کی بندش سے نجات | جگہ سے جادو جنات ختم کرنا |
| مسلط جن کو حاضر کرنا | جنات کو جلانا | جنات کو بوتل میں بند کرنا | روحانی تشخیص |
| محبت اور حاضری مطلوب | زبان بندی اور جدائی | مختلف بیماریوں کا علاج | ہر جائز مقصد کے لیے |

**اجازت کے لیے اہلیت** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، علمائے کرام اور مفتیانِ عظام، دین سے جڑے افراد، بالغ مرد اور عورت...... اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ جتنا دیندار ہوگا، اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔ عمل کے ساتھ طریقۂ استعمال کے لیے بیاض دی جائے گی۔

**ہدیہ 6,100 روپے (علاوہ ڈاک خرچ)**

**خاص اجازت** جو لوگ چلہ کشی نہیں کر سکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے۔ جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں عمل جاری کروا دیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ھدیہ دگنا ہوتا ہے۔

**آگے سیکھانے کی خاص اجازت** جو عامل یہ چاہتے ہیں کہ اس عمل کو آگے سکھائیں وہ پہلے خود اس عمل کے عامل بنیں گے۔ پھر رابطہ کر کے آگے سکھانے کی خاص اجازت حاصل کر سکتے ہیں۔

**نوٹ** ہمارے ادارے میں امنت باللہ کے 3 عمل کروائے جاتے ہیں۔ یہ سب اعمال الگ الگ ہیں۔ ان کے پیچھے جنات بھی الگ الگ ہیں اور ان کا ہدیہ بھی الگ ہے۔ تفصیل کے لیے دوسرا اشتہار ملاحظہ فرمائیں، ویب سائٹ دیکھیں یا ادارے سے رابطہ فرمائیں۔

اسلامی تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال "دو خاص نمبر" شائع کرتا ہے

# ماہنامہ خزینۂ روحانیات لاہور

جلد 12 جمادی الاوّل ۱۴۴۳ھ / دسمبر 2021ء شمارہ 8



darulamal.org/magazines/ruhani
khazinaeruhaniyaat@gmail.com
khazinaeruhaniyat khazinaruhanyat

برائے ماہنامہ خزینہ روحانیات، سرکولیشن، اشتہارات اور دیگر تمام معاملات
0322-4773786, 042-35410586

## مجلس مشاورت



قیمت 60 روپے

سالانہ ممبرشپ عام ڈاک 800 روپے، رجسٹرڈ ڈاک 1200 روپے

سالانہ ممبرشپ بذریعہ TCS: لاہور کے لیے 1300 روپے

لاہور کے قریبی اضلاع کیلئے: 1600 روپے / لاہور سے دور کے اضلاع کیلئے: 2200 روپے

نوٹ: ہر ماہ کی 29،28،27 تاریخ کو رسالہ Post کیا جاتا ہے۔

ممبرشپ بذریعہ Whatspp/Email: 700 روپے

نوٹ: ہر ماہ کی یکم تاریخ کو رسالہ Whatspp/Email کیا جائے گا

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈوکیٹ ہائی کورٹ)

ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

بروز جمعۃ المبارک ادارہ بند رہے گا

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

### ضروری ہدایات:

1. رقم بھیجنے کے بعد منی آرڈر رسید/موبائل اکاؤنٹس کی ٹرانزیکشن ID یا سکرین شارٹ/بینک ڈپازٹ سلپ 0302-8401977 پر واٹس ایپ کیجیے یا مکمل تفصیل ایس ایم ایس کیجیے یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ رقم جمع کروانے سے پہلے بل کی مکمل تفصیل کیلئے پہلے متعلقہ شعبے کے فون نمبر پر رابطہ کیجیے۔ جو بل بتایا جائے، اتنی ہی رقم جمع کروائی جائے۔
2. موبائل اکاؤنٹس سے رقم نکلوانے پر اضافی چارجز کمپنی والے وصول کرتے ہیں۔ اس لئے موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروانے کی صورت میں اضافی چارجز بل میں لگائے جائیں گے۔

1. **منی آرڈر:** بنام دارالعمل چشتیہ، 586 کامران بلاک علامہ اقبال ٹاؤن لاہور کے پتے پر منی آرڈر کریں۔ فارم پر اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور مطلوبہ رقم کی تفصیل لازمی تحریر کریں۔
2. **موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروا سکتے ہیں۔
   - easypaisa بنام خالد مقبول۔ 03437772772
   - JazzCash 1 بنام مکتبۃ العارف۔ 03028401977
   - 2 #0*786* ملائیں اور Till Id۔ 0016 5958 درج کریں۔
   - UBL Omni بنام خالد مقبول۔ 03437772772
   - Upaisa بنام خالد مقبول۔ 33343082867
3. **بینک اکاؤنٹس:** درج ذیل دونوں اکاؤنٹس میزان بینک کے ہیں۔
   1. **برائے ماہنامہ خزینۂ روحانیات:** بنام Khazina-e-Ruhaniyaat برانچ کوڈ (0288) اکاؤنٹ نمبر 0102830736
   2. **برائے دیگر تمام شعبہ جات:** بنام Darol-Amal برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0102913466

مزید تفصیلات کے لیے لنک وزٹ کیجیے: darulamal.org/payment

دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org
info@darulamal.org
darulamalchisht darulamalchishtia
موبائل: 0343-7772772 0322-7772772
موبائل: 0312-7772772, 0306-7772772 (ufone)
پتہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ فون 042-35410586

خالد مقبول پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین

دسمبر 2021ء

جمادی الاول ۱۴۴۳ھ


| | |
|---|---|
| ڈینگی کا ہومیو اور روحانی علاج (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 5 |
| درسِ قرآن (حضرت مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر مدظلہٗ) | 6 |
| ایک نشست غوث الاعظم سیدنا عبدالقادر جیلانیؒ کے ساتھ | 7 |
| فضائل قرآن معظم (قسط:3) (قیصر احمد بی اے، کراچی) | 8 |
| اسمائے حسنٰی کے روحانی فائدے (عزیز احمد مفتاحی قاسمی) | 11 |
| مجرب قرآنی عملیات (مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ) | 12 |
| بڑی سے بڑی مصیبت سے نجات اور ناگہانی حادثہ سے حفاظت کا نایاب درود شریف (حضرت مولانا مفتی منیر احمد اخون مدظلہٗ) | 13 |
| حافظ الحدیث حضرت مولانا عبداللہ درخواستیؒ کے عملیات | 15 |
| جان لیوا جادو کا مجرب علاج (مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ) | 16 |
| مریض کے جسم میں آسیب وجنات کو حاضر کرنے کے مجرب اعمال | 17 |
| حزب البحر کے خاص اعمال (حضرت سید حسن نظامی دہلویؒ) | 18 |
| تمام آفات ومصیبت سے حفاظت کی دُعائیں مرتب | 19 |
| تسخیرِ ہمزاد کے اعمال | 21 |
| مجرب اعمال (قیصر احمد بی اے، کراچی) | 22 |
| جگہ کے دو (2) خاص حصار (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 23 |
| پسند کی شادی کا انجام (انتخاب: محمد عمیر) | 24 |
| روحانی ڈاکٹر (مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ) | 26 |
| آپ کے مسائل اور اُن کا روحانی حل (خالد مقبول حفظہ اللہ) | 27 |
| وہ لڑکی جس کے ساتھ ایک جن نے شادی کرلی تھی (قسط:2) | 29 |
| جدائی کے مجرب عملیات (مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ) | 31 |
| مجرب اعمالِ شر (سیدنا سبطین حیدر شاہ گیلانی، دیپالپور) | 36 |
| شرف قمر کے اعمال (اراکین روحانی علاج گاہ) | 37 |
| ہبوطِ قمر کے اعمال (اراکین روحانی علاج گاہ) | 37 |
| نظرات سیارگان کے اعمال (مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ) | 38 |
| ایک نادر عمل تسخیر (سید انور فراز، کراچی) | 40 |
| سورج گرہن کے اعمال (مرتب: اراکین روحانی درس گاہ) | 41 |
| عزت ودولت کے بے نظیر طلسم (صوفی غلام سرور شباب مدظلہٗ) | 43 |
| دعوت مربع تسمیہ شریف (صوفی غلام سرور شباب مدظلہٗ، حویلی لکھا) | 45 |
| رسوائی کا سفر (جاوید چوہدری) | 48 |
| چند چھوٹی چھوٹی باتیں جو زندگی میں کامیابی کے لیے ضروری ہیں | 51 |
| اولاد کی اخلاقی تربیت کے طریقے (مولانا محمد عبدالمعبود مدظلہٗ) | 53 |
| چھوٹا منہ، بڑی بات نہ سمجھیں تو عرض کروں (محمد کوکب جمیل ہاشمی) | 54 |
| سنگھاڑے کے بے مثال اور بے شمار فوائد (مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر) | 57 |
| کھجور کے بے مثال اور بے شمار فوائد (مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر) | 57 |
| ہر وقت غصے کا سبب بننے والی نو وجوہات | 58 |
| روحانیات وتصوف (قیصر احمد بی اے، کراچی) | 60 |

# وقت تیرا ہے وقت بھی تو ہی

وقت تیرا ہے وقت بھی تو ہی
اے خدا میرا بخت بھی تو ہی

تو ہی رحمان ہے رحیم بھی ہے
کسی درجے میں سخت بھی تو ہی

سارے عالم کا حکمراں بھی تو
صاحب تاج و تخت بھی تو ہی

میری سانسوں کی آمد آمد تو
اور سانسوں کی رفت بھی تو ہی

عالم ہست و بود بھی تجھ سے
مخزن ساز و رخت بھی تو ہی

جس کا سایا ہے سر پہ صابرؔ کے
ایک ایسا درخت بھی تو ہی

(صابر فخرالدین)

# نعت رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

قدرت فن سے ہے ممکن نہ ہنر ہے مرے دوست
نعت کا ہونا تو آقا کی نظر ہے مرے دوست

آخری حد تو نہیں آیت معراج رسولؐ
یہ محبت میں ابھی پہلی خبر ہے مرے دوست

تیری خواہش تھی کبھی جھک کے فلک کو دیکھے
آ جا اب سامنے سرکار کا در ہے مرے دوست

جب سے سرکار سے ملنے کا ملا ہے پیغام
تب سے یہ جسم فقط دیدہ تر ہے مرے دوست

پار سدرہ کے ادھر پہنچے ہیں نعلین حضور
اور جسے کہتے ہیں جبریل ادھر ہے مرے دوست

طے مدینے کی مسافت ہو ضروری تو نہیں
یہ تو انسان کے اندر کا سفر ہے مرے دوست

جس کو آنا ہے مدینے وہ نجف سے آئے
علم کے شہر کا بس ایک ہی در ہے مرے دوست

وہ جو دوزخ کو بھی فردوس بنا سکتی ہے
صرف سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نظر ہے مرے دوست

(عرفی ہاشمی)

## اہم گزارش

بہت سے کسٹمرز ادارے کے بینک/موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروانے کے بعد اطلاع نہیں دیتے جس کی وجہ سے وہ رقم امانت رکھی رہتی ہے اور ادارے کے مطلوبہ شعبوں میں نہیں جاتی۔ نیز کسٹمر کا سامان روانہ کرنا ہوتا ہے۔ جس کیلئے نام، مکمل پتہ اور فون نمبر بھی نہیں بھیجا جاتا۔ اس لئے رقم جمع کروانے کے فوری بعد 0302-8401977 پر مکمل تفصیل ایس ایم ایس یا واٹس ایپ کیجئے۔ آپ کو رقم وصولی کا تصدیقی ایس ایم ایس کیا جائے گا۔ اس کے بعد ہی سامان روانہ کیا جائے گا۔

## اہم اعلان

- ماہنامہ خزینۂ روحانیات کی نئی ممبرشپ جنوری 2022 سے اپریل 2023 تک جاری کی جائے گی۔ جس کی رقم عام ڈاک سے 1080 روپے رجسٹرڈ ڈاک سے 1600 روپے اور TCS ممبرشپ کیلئے صفحہ نمبر 2 ملاحظہ فرمائیں۔ سے رسالہ نہ ملنے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہو گا۔
- جن ممبران کو عام ڈاک سے رسالہ نہ ملنے کی شکایت رہی ہے ان سے مودبانہ گذارش ہے کہ وہ رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر کی فیس جمع کروائیں۔ نوٹ فرمالیں۔

0322-4773786

# ڈینگی کا ہومیو اور روحانی علاج

خالد مقبول حفظہ اللہ

سردیاں شروع ہوتے ہی ڈینگی کی وبا پھیل گئی ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ ڈینگی اصل میں اللہ تعالیٰ کا عذاب ہے اور ہمارے گناہوں اور برے عملوں کی شامت اعمال ہے۔ اس لئے سب سے بڑھ کر تدبیر جو ہونی چاہیے وہ یہ کہ اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگنے کے ساتھ ساتھ جتنا ممکن ہو سکے، آئندہ گناہوں سے بچا جائے۔

## ڈینگی بخار سے حفاظت

ڈینگی بخار کے علاج سے قبل اس سے حفاظت کے بارے میں عرض کرتا ہوں۔ روحانی اعمال میں وہ تمام مسنون دعائیں جن میں حفاظت کا ذکر کیا گیا ہے، پابندی سے صبح وشام پڑھی جائیں۔

خود پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔ جو پڑھنا نہ جانتے ہوں، ان کو الگ سے پڑھ کر دم کریں۔ جو بہت چھوٹے بچے ہوں لکھ کر ان کے گلے میں ڈالیں اور دم بھی کرتے رہیں۔

طبی علاج کے طور پر ہومیو پیتھک ادویات کا ایک نسخہ لکھ رہا ہوں۔ ان شاء اللہ بہت مفید ثابت ہوگا۔

درج ذیل پانچ ادویات لے کر یکجا کرلیں۔ پھر رات کو سوتے وقت چار سے پانچ قطرے ایک گھونٹ پانی میں پلائیں اور ایک ہفتہ پابندی کریں۔ اس کے بعد جب تک وبا کا خطرہ ہے، ہفتہ میں ایک یا دو بار دے دیا کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ | یوپٹیوریم | 200 |
| ۲۔ | رس ٹاکس | 200 |
| ۳۔ | لیڈم | 200 |
| ۴۔ | جلسی میم | 200 |
| ۵۔ | چائنا | 200 |

اللہ کے حکم سے ڈینگی بخار نہ ہوگا۔ بندے نے اس کا کافی تجربہ کیا ہے اور الحمد للہ نتیجہ بہت اچھا آیا ہے۔

## ڈینگی بخار کا علاج

طبی علاج کے طور پر بخار ہونے پر وہی کمبینیشن ہر دو گھنٹہ بعد دیں۔ ان شاء اللہ ایک دن میں ہی بخار میں فرق پڑ جائے گا۔ جس جس طرح فرق پڑے، اسی طرح دوا کا وقفہ بڑھائیں۔ اور دن میں دو بار تک لے جائیں۔ اگر خدانخواستہ خون کا مسئلہ ہو جائے تو فاسفورس 200 کا اضافہ کرلیں اور پھر بھی فرق نہ پڑنے پر ڈاکٹر سے رجوع فرمائیں۔

عام بخار کے لئے روحانی علاج کے طور پر درج ذیل علاج کریں:

۱۔ كٓهٰيٰعٓصٓ ① ذِكْرُ رَحْمَتِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا ② اِذْ نَادٰى رَبَّهٗ نِدَآءً خَفِيًّا ③ قَالَ رَبِّ اِنِّيْ وَهَنَ الْعَظْمُ مِنِّيْ وَاشْتَعَلَ الرَّاْسُ شَيْبًا وَّلَمْ اَكُنْۢ بِدُعَآئِكَ رَبِّ شَقِيًّا ④ وَصَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

لکھ کر گردن میں باندھیں اور تین تعویذ کاغذ پر لکھ کر تین روز ایک ایک کر کے پلائیں۔ ان شاء اللہ بخار رفع ہوگا۔ تین تعویذ کا ایک کورس ہے۔ اگر کمی رہے تو تین لگاتار کورس کریں۔ ان شاء اللہ شفاء ہوگی۔

۲۔ اگر خدانخواستہ ڈینگی ہو گیا تو اوپر والے علاج کے ساتھ یہ علاج کریں۔ اول و آخر درود شریف تین بار اور ایک بار سورۂ رعد پڑھ کر مریض پر روزانہ دم کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ صحت ہو جائے گی۔ اس کا بھی تین دن کا ایک کورس ہے۔

تین دن کے کورس سے مراد یہ ہے کہ اگر ایک کورس شروع کرلیا تو صحت ہونے پر بھی کورس کو پورا کیا جائے۔

یاد رکھیں کہ طبی علاج کی طرح روحانی علاج بھی ایک تدبیر ہے۔ شفاء صرف اللہ جل شانہٗ کے حکم سے ہی ہوتی ہے۔ نیز مریض کی حالت بگڑنے پر کسی ماہر معالج سے رجوع کیا جائے۔

☼............☼............☼............☼

☼............☼............☼............☼

# درسِ قرآن

## حضرت مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر مدظلہ

(ناظم روحانی درس گاہ، نائب ناظم روحانی علاج گاہ، معاون مدیر خزینہ روحانیات)

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَلِسُلَیْمٰنَ الرِّیْحَ غُدُوُّهَا شَهْرٌ وَّرَوَاحُهَا شَهْرٌ ۚ وَاَسَلْنَا لَهٗ عَیْنَ الْقِطْرِ ؕ وَمِنَ الْجِنِّ مَنْ یَّعْمَلُ بَیْنَ یَدَیْهِ بِاِذْنِ رَبِّهٖ ؕ وَمَنْ یَّزِغْ مِنْهُمْ عَنْ اَمْرِنَا نُذِقْهُ مِنْ عَذَابِ السَّعِیْرِ ﴿۱۲﴾ یَعْمَلُوْنَ لَهٗ مَا یَشَآءُ مِنْ مَّحَارِیْبَ وَتَمَاثِیْلَ وَجِفَانٍ كَالْجَوَابِ وَقُدُوْرٍ رّٰسِیٰتٍ ؕ اِعْمَلُوْۤا اٰلَ دَاوٗدَ شُكْرًا ؕ وَقَلِیْلٌ مِّنْ عِبَادِیَ الشَّكُوْرُ ﴿۱۳﴾ (پارہ نمبر 22 سورۃ سبا آیت نمبر 13-12)

صدق اللہ العظیم

محترم قارئین خزینہ روحانیات! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آج کے درس قرآن میں بائیسویں سپارہ سورۃ سبا کی آیت مبارکہ بارہ اور تیرہ کے ترجمہ وتفسیر کا مطالعہ فرمائیں گے۔ ان آیات مبارکہ کا ترجمہ یہ ہے کہ اللہ رب العزت فرماتے ہیں کہ ہم نے مسخر کر دیا ہوا کو حضرت سلیمان علیہ السلام کیلئے۔ وہ دن کا پہلا حصہ پہلا پہر ایک ماہ کی مسافت طے کرتے تھے اور ان کے آخری پہر میں ایک ماہ کی مسافت طے کرتے تھے اور بہا دیا ہم نے ان کے لیے تانبے کا چشمہ اور تابع کر دیے ہم نے ان کے لیے جنات جو ان کے لیے کام کیا کرتے تھے جو کام بھی وہ چاہتے تھے اور جو جن بھی سرکشی اختیار کرتا تھا۔ تو ہم اس کو آگ کا عذاب چکھاتے تھے۔ اللہ پاک نے حضرت سلیمان علیہ السلام کو بے مثال حکومت عطا فرمائی تھی۔ آپ کا حکم انسانوں کے علاوہ جنات اور پرندوں پر اور ہواؤں پر بھی چلتا تھا۔ آپ کے لیے ہوا کو مسخر کر دیا گیا تھا۔ جو آپ کو تیز رفتاری کے ساتھ ایک جگہ سے دوسری جگہ پہنچا دیا کرتی تھی۔ آپ نے جب کبھی کہیں جانا ہوا کرتا تھا تو آپ اپنا تخت ہوا پر بچھا دیتے تھے۔ اس پر خود بھی بیٹھ جاتے تھے اور دیگر بہت سارے درباریوں اور خدام اور اپنے لشکریوں کو بھی بٹھا لیتے تھے۔ اور پھر ہوا کو حکم دیتے تھے وہ آپ کو آپ کی منزل مقصود تک پہنچا دیتی تھی۔ ہوا کی تیزی کا یہ عالم ہوتا تھا کہ وہ آپ کو دن کے آغازی حصے میں تھوڑی دیر کے اندر ہی ایک مہینے کے سفر کے برابر لے جایا کرتی تھی اور دن کے آخری حصے میں بھی تھوڑی دیر کے اندر آپ ایک ماہ کے سفر کے برابر سفر فرما لیا کرتے تھے۔ اللہ فرماتے ہیں کہ ہم نے پتھروں کے بجائے تانبہ جو ایک قیمتی دھات ہے، اس کے چشمے ان کے لیے جاری فرما دیے تھے۔ اور ہم نے جنات کو بھی ان کا تابع کر دیا تھا۔ وہ جنات سے باقاعدہ کام لیا کرتے تھے اور جنات ان کے لیے کام کیا کرتے تھے۔ اور جب کوئی جن ان کی حکم عدولی کرتا تھا تو اللہ پاک کی طرف سے اس پر آگ کے کوڑے برسائے جاتے تھے۔ جنات حضرت سلیمان علیہ السلام کے لیے ان کے حکم پر بڑے بڑے مضبوط قلع بناتے تھے اور مجسمے اور تصاویر یعنی نقش ونگار کا کام کرتے تھے۔ اور حوضوں کی مانند بڑے بڑے پیالے بنایا کرتے تھے۔ مفسرین کرام نے لکھا ہے کہ چونکہ حضرت سلیمان علیہ السلام اور لشکر سلیمان علیہ السلام کو دوران سفر کھانے، پینے اور صاف پانی کے لیے برتنوں کی ضرورت ہوتی تھی۔ تو جنات بڑے بڑے حوض نما پیالے بنا لیا کرتے تھے اور کھانے کی تیاری یعنی کھانا وغیرہ پکانے کے لیے بڑی بڑی ہانڈیاں، بڑی بڑی دیگیں کہ جن میں پورے پورے لشکر کا کھانا تیار ہوتا تھا، وہ بنا لیا کرتے تھے۔ اس لیے کہ اتنے بڑے بڑے پیالوں، دیگوں کہ جن میں اتنے بڑے بڑے لشکروں کا کھانا پینا تیار ہوتا تھا۔ ان بڑے بڑے برتنوں کو ہر وقت ساتھ رکھنا اور ایک جگہ سے دوسری جگہ اپنے ساتھ اٹھائے پھرنا مشکل ہوتا تھا۔ جہاں ایک بار استعمال ہوگئی۔ جب قافلہ روانہ ہوا تو ان دیگوں کو وہیں چھوڑ دیا۔ آئندہ کے لیے اس جگہ پر آنے کی صورت میں استعمال کے لیے بہر حال جنات کا کام بڑی بڑی دیگیں تیار کرنا بھی تھا۔ ان سب معاملات کا ذکر فرمانے کے بعد اللہ پاک آل داؤد علیہ السلام کو شکر ادا کرتے رہنے کا حکم ارشاد فرما رہے ہیں اور فرماتے ہیں کہ میری نعمتوں، میرے انعامات، میرے اکرامات، میرے احسانات پر میرا شکر ادا کرنے والے، میرا احسان ماننے والے بندے، بہت ہی کم ہیں۔ حضرت سیدنا حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ (بقیہ ص 59)

# ایک نشست غوث الاعظم سیدنا عبدالقادر جیلانیؒ کے ساتھ

مولانا سلیم اللہ ظفر (معاون مدیر خزینہ روحانیات)

حضرت غوث الاعظم سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی کنیت ''ابومحمد'' اور لقب محی الدین تھا۔ والد محترم کا نام ابوصالح موسیٰ رحمۃ اللہ علیہ اور والدہ ماجدہ کا نام امتہ الخیر فاطمہ تھا۔ قطب ربانی، غوث ہمدانی، محبوب سبحانی حضرت ابومحمد محی الدین عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا سلسلہ خلافت مشائخ کبار سے ہوتا ہوا شیر خدا حضرت سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے جاملتا ہے۔ حضرت والا کی پیدائش ۱۱ ربیع الثانی ۴۷۰ھ کو ایران کے صوبہ طبرستان کے ایک گاؤں نیف جو گیلان کے علاقے میں واقع تھا۔ ایک سادات گھرانہ میں ہوئی۔ علاقہ گیلان کے رہائشی ہونے کی وجہ سے آپ کو گیلانی اور جیلانی کہا جاتا ہے۔ حضرت کا وصال بغداد شریف میں ۱۱ ربیع الثانی ۵۶۱ھ کو ہوا۔ آپ کی عمر مبارک ۹۱ سال تھی۔ حضرت فرماتے ہیں کہ جب میں چھوٹا بچہ تھا۔ عرفہ کا دن تھا۔ میں اپنے گھر میں اپنی اماں جان کے پاس بیٹھا تھا۔ میری اماں جان مجھے حج کے فضائل سنا رہی تھیں۔ ان سے حج کے فضائل، صفا مروہ، مزدلفہ، منیٰ اور عرفات کی میں نے جب باتیں سنیں تو میرے دل میں بے اختیار یہ بات آئی کہ یااللہ مجھے بھی یہ مقامات دیکھنے ہیں اور ابھی ہی دیکھنے ہیں۔ میں نے یہ بات اپنی اماں جان کو بتلائی تو اماں جان کی آنکھوں میں آنسو آگئے اور فرمانے لگیں کہ یااللہ آپ اس پر قادر ہیں کہ میرے بچے کو یہاں سے ہی سارے مقامات دکھادیں تاکہ اس کے دل میں مزید تڑپ اور شوق پیدا ہو جائے۔ مجھ سے بھی دعا مانگنے کو فرمایا۔ دعا مانگنے کے بعد اماں جان مجھ سے فرمانے لگیں کہ جاؤ چھت پر اللہ پاک آپ کو سب کچھ یہاں سے ہی دکھادیں گے۔ حضرت فرماتے ہیں کہ جب میں گھر کی چھت پر گیا تو اللہ پاک نے مجھے سارے مقامات چھت پر کھڑے دکھادیے۔ سبحان اللہ یہ آپؒ کی اور آپؒ کی اماں جان کی کرامت تھی۔ اس کے بعد میرے دل میں قرآن وحدیث کی تعلیم کا شوق پیدا ہوا۔ میں نے اماں جان سے عرض کیا کہ میں بغداد جاکر علم حاصل کروں گا۔ میری چھوٹی سی عمر، علم حاصل کرنے کا شوق، بغداد جانے کی خواہش، اماں جان سے جدائی، والد صاحب کا سایہ سر پر نہ ہونا میرے جذبات اور میری باتیں سن کر اماں جان رو پڑیں۔ اور مجھ سے فرمانے لگیں جاؤ بیٹا! اللہ پاک کے دین کا علم سیکھنے کے لیے جاؤ، میں تمہیں اللہ کے سپرد کرتی ہوں۔ اماں جان کمرے میں تشریف لے گئیں اور اندر سے 80 دینار اٹھا کر لائیں اور فرمانے لگیں۔ یہ وہ دینار ہیں جو آپ کے ابا جان چھوڑ کر دنیا سے پردہ فرما گئے ہیں۔ اماں جان نے 40 دینار میرے بھائی کے لیے رکھ لیے اور 40 دینار میری گوڈری میں بغل کے نیچے سلائی کردیے۔ اماں جان نے الوداع کرتے ہوئے بہت ساری نصیحتیں فرمائیں۔ ایک نصیحت جو بار بار فرمائی کہ میرے بیٹا مجھ سے وعدہ کرو کہ زندگی بھر کبھی جھوٹ نہیں بولو گے۔ اس لیے کہ جھوٹ سارے گناہوں کی بنیاد اور جڑ ہے۔ میں نے بھی اماں جان سے وعدہ کیا کہ آپ کی ساری باتوں پر بھی عمل کروں گا اور زندگی بھر کبھی جھوٹ نہیں بولوں گا۔ آخر میں رخصت فرماتے ہوئے کہا کہ بیٹا اب میں تمہارا چہرہ قیامت والے دن ہی دیکھوں گی۔ اماں جان سے رخصت ہو کر میں ایک چھوٹے سے قافلے کے ساتھ بغداد کی طرف روانہ ہوا۔ جب ہم ہمدان سے نکل کر جنگل میں سفر کررہے تھے تو ہمارے قافلے پر ڈاکوؤں نے دھاوا بول دیا۔ پورے قافلے کو لوٹ لیا۔ ایک ڈاکو میرے پاس آیا اور مجھ سے کہنے لگا کہ تمہارے پاس کیا ہے؟ میں نے کہا کہ 40 دینار ہیں۔ میری گدڑی میں بغل کے نیچے سلے ہوئے ہیں۔ وہ ڈاکو مجھے اپنے سردار کے پاس لے کر گئے۔ تو میرے سچ پر ڈاکوؤں کا سردار اور سب ڈاکو بہت حیران ہوئے کہ یہ چاہتا تو اس بات کو ہم سے پوشیدہ اور مخفی رکھ سکتا تھا۔ سردار نے مجھ سے پوچھا کہ تم کو کسی چیز نے سچ بولنے پر آمادہ کیا ہے۔ تو میں نے کہا میرے اپنی اماں جان کے ساتھ وعدے نے مجھے سچ بولنے پر آمادہ کیا ہے۔ تو ڈاکوؤں کا سردار رونے لگا اور کہنے لگا کہ تم نے بچے ہو کر اپنی اماں جان (بقیہ ص 59)

قسط :3

# فضائلِ قرآنِ معظم

قیصر احمد
بی اے (کراچی)

جس کسی کو سورۂ فاتحہ ایک پاک برتن میں لکھ کر اور پانی یا آب زم زم یا بارش کے پانی سے دھو کر پلایا جائے تو اس کا نسیان زائل ہو۔ جو کوئی سورۂ فاتحہ درمیان سنت وفرض صبح کو اکتالیس (۴۱) بار پڑھ کر درد چشم والے پر دم کرے تو بہت جلد شفاء ہو اور اگر پڑھنے کے بعد لعاب دہن بھی لگا دے تو آنکھ کی بیماریوں کو بہت نفع پہنچے۔ بارہا آزمودہ اور مجرب ہے۔

(مجرب دیربی)

یہ سورۃ مرگی کیلئے بھی مفید ہے، جیسا کہ ایک صحابی سے منقول ہے کہ وہ ایک مرگی والے کے پاس سے گزرے اور اس سورۃ کو پڑھ کر اس پر دم کیا، اس نے شفاء پائی اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ سب آسمانی کتابوں کی جڑ قرآن مجید ہے۔ اور قرآن مجید کی جڑ سورۂ فاتحہ ہے۔ پس جس وقت تو بیمار ہو تو چاہیے کہ قرآن کی جڑ یعنی سورۂ فاتحہ کے ساتھ التجا کر اور شفاء حاصل کر۔ اور بھی صحاح ستہ میں وارد ہے۔ اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سانپ بچھو کے کاٹے ہوئے اور مرگی وجنون والے شخص کو اس سورۃ کے ساتھ جھاڑتے تھے۔ اور آنحضرت ﷺ نے اس کو جائز رکھا۔

دار قطنی اور ابن عساکر سائب بن یزید سے روایت ہے کہ ان کو حضور ﷺ نے اس سورۃ سے جھاڑا اور پڑھنے کے بعد لعاب دہن بھی درد کی جگہ مل دیا۔ اور بیہقی نے شعب الایمان میں اور سعید بن منصور نے اپنی سنن میں ذکر کیا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ”سورۂ فاتحہ ہر مرض کی دوا ہے۔“

بزاز نے اپنی مسند میں انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ جو سوتے وقت سورۃ فاتحہ اور اخلاص پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے وہ موت کے سوا ہر بلا سے محفوظ رہے۔ اور ابو الشیخ نے کتاب الثواب میں بیان کیا ہے کہ جس کسی کو کوئی حاجت درپیش ہو تو اس سورۂ فاتحہ کو پڑھ کر اپنی حاجت کیلئے دعا کرے۔ ان شاء اللہ حاجت برآئے گی۔

حضرت ثعلبی مشغلبی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ ایک شخص ان کے پاس آیا اور درد گردے کی شکایت کی تو انہوں نے کہا تو ”اساس القرآن“ (سورۂ فاتحہ) کو پڑھ کر درد کی جگہ دم کردے اور سحر والے کو پانی پر دم کر کے پلائے، مجرب واکسیر ہے۔ اور چینی کی تشتری میں گلاب مشک وزعفران سے لکھ کر دھو کر پرانی بیماریوں کیلئے چالیس (۴۰) روز تک پلائیں۔ دانت کا درد ہو یا سر درد۔ درد شکم ہو یا کسی بھی قسم کا درد ہو سات مرتبہ پڑھ کر دم کرنا بھی مجرب المجرب ہے۔ (تفسیر عزیزی)

قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ تحریر فرماتے ہیں کہ خواجہ خواجگان معین الدین سنجری چشتی قدس سرہ العزیز نے فرمایا کہ ایک مرتبہ میں اپنے پیر و مرشد کے ساتھ سفر میں تھا۔ چلتے چلتے ایک ندی کے کنارے پہنچے، وہاں کشتی نہ تھی جو اس پار جائیں۔ حضرت شیخ نے فرمایا کہ آنکھیں بند کر، میں نے بند کرلیں اور اپنے آپ کو معہ حضرت شیخ اُس پار پایا۔ میں نے عرض کیا ہم کیوں کر یہاں پہنچے؟ ارشاد فرمایا پانچ بار سورۂ فاتحہ پڑھ کر پانی پر قدم رکھا تھا۔ ”اے معین الدین جو کوئی سورۂ فاتحہ کو کسی مہم اور حاجت کے واسطے صدق دل سے پڑھے اور اگر حاجت نہ برآئے تو میرا دامن گیر ہو۔“ اور فرمایا کہ آثار مشائخ طبقات میں اس درویش نے لکھا دیکھا ہے کہ سورۂ فاتحہ حصول مراد کیلئے بکثرت پڑھنا چاہیے۔

(اس کا شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اپنی تفسیر میں ذکر کیا ہے اور پڑھنے کا وقت درمیان سنت وفرض فجر لکھا ہے۔)

ممکن ہے کہ بعض حضرت کے ذہن میں یہ امور مستعد معلوم ہوں مگر حق یہ ہے کہ خلوص وعقیدت سارے بیڑے پار لگاتی ہے۔ ایماندار عقیدت مندوں کے کام اس احکم الحاکمین کے کلام پاک کی بدولت انجام پاتے ہیں۔ اور قیاسات والے اپنے ہی گورکھ دھندوں میں رہے اور رہیں گے۔ اس کے متعلق ایک واقعہ دلیل العارفین ملفوظات ولی ہند قطب الاولیاء خواجہ

معین الدین حسن اجمیری قدس سرہ مولفہ حضرت خواجہ قطب الاقطاب بختیار کا کی علیہ الرحمہ میں منقول ہے کہ ایک دفعہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کسی بیمار کی عیادت کو تشریف لے گئے۔ اور سورۂ فاتحہ پڑھ کر اس پر دم کیا وہ معاً اچھا ہو گیا۔ کچھ دیر بعد کوئی اور شخص اس کی عیادت کیلئے آیا اور پوچھا تمہیں کیسے صحت ہوئی اس نے جواب دیا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ آئے تھے۔ اور یہی سورۂ فاتحہ (ادنیٰ چیز سمجھنے کے لہجے میں) پڑھ کر دم کیا، میں اچھا ہو گیا۔

وہ یہ کہنے بھی نہ پایا تھا کہ بیماری پھر عود کر آئی اور وہ اسی بیماری میں مر گیا۔ سبب یہ تھا کہ سورۂ فاتحہ پر اس کا اعتقاد صحیح نہیں تھا۔ اور یہ سخن اس نے بداعتقادی کی راہ سے کہا۔ ہر کام کا قاعدہ ہے کہ اگر وہ بداعتقادی کے ساتھ ہو تو کچھ فائدہ نہ ہوگا۔

نبی کریم ﷺ نے فرمایا ہے کہ جس کو کوئی مہم پیش آئے تو وہ اس مبارک سورۃ کو اس طرح عمل میں لائے کہ بسم اللہ کے میم کو الحمد کے لام سے کسرہ کے ساتھ ملا کر پڑھے اور جب ولا الضالین پر پہنچے تو تین مرتبہ آمین کہے۔ تو اللہ تعالیٰ مشکل آسان کر دے گا۔

پرانی اور موذی بیماری والے شخص کے سر پر ہاتھ رکھ کر اکیس بار پڑھنے کے بعد دم کرنا مجرب و نافع ہے۔ ہر قسم کے بیمار کو اس سورۃ کے حروف کو جدا جدا لکھ کر پانی سے دھو کر پلائے بحکم خدا صحت پائے۔

جو شخص سفر کا ارادہ رکھے اور چلتے وقت اس سورۃ کو اکتالیس (۴۱) بار پڑھے تو اللہ تعالیٰ اسے ہر بیماری سے محفوظ رکھے اور سلامت گھر واپس آئے۔ مولانا سعید محمد علی صاب عم فیفیہم نے ایک مرتبہ حضرت اقدس مخدومنا و مرشدنا مولانا شاہ فضل الرحمن قدس سرہ العزیز سے عرض کیا کہ آپ اسقاط حمل کیلئے کیا پڑھ کر دیتے ہیں تو ارشاد فرمایا کہ سورۂ الحمد شریف اور تینوں قل پھر فرمایا کہ ہر مرض کیلئے الحمد شریف پڑھ دیا کرو۔ کسی کو گڑ پر، کسی کو چینی پر۔

(ارشاد رحمانی)

نبی کریم ﷺ نے سورۂ فاتحہ کو بڑے درجے کا قرآن ''القرآن العظیم'' فرمایا ہے، یوں تو ہر سورۃ قرآن ہے لیکن سورہ فاتحہ درجہ میں سب سے اول ہے یعنی درجہ میں سب سے بڑی ہے، اس سے تمام بیماریاں دفع ہو جاتی ہیں اور سارے آلام دور اور اس سے عافیت نصیب ہوتی ہے۔

## چنانچہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا

فَاتِحَةُ الْكِتَابِ شِفَآءٌ لِكُلِّ دَآءٍ یعنی سورۂ فاتحہ ہر مرض کی دوا ہے۔ ہر مرض خواہ مرض قلب ہو یا مرض قالب سب کیلئے دوا بھی ہے اور شفاء بھی۔

مریض کو حسن ظن سے کام لینا چاہیے۔ تمام بیماریوں اور دردوں کیلئے بیمار پر سورۂ فاتحہ اکتالیس (۴۱) بار مع وصل بسم اللہ پڑھ کر نفل یا تکارا جائے تو ان شاء اللہ بیمار کو شفاء ہوگی۔ دفع امراض کیلئے سنت فجر کے بعد اکتالیس (۴۱) بار سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ کے مداومت کے ساتھ پڑھی جائے تو بہت جلد شفاء ہوتی ہے۔ یہ عمل نہ صرف دافع امراض کیلئے بلکہ خصوصیت کے ساتھ درد چشم کیلئے نہایت صحت بخش ہے بلکہ اس کا عامل اگر فقیر ہو تو غنی ہو جائے گا۔ مقروض ہو تو اس کا قرض ادا ہو جاتا ہے۔ کمزور ہو تو قوی ہو جاتا ہے۔ نوکری سے معزول ہو تو بحال ہو جاتا ہے۔ اگر اولاد نہ ہو تو صاحب اولاد ہو جائے۔ اگر صبح کی نماز کے بعد سورۂ فاتحہ کو اس کے حروف کی تعداد کے برابر یعنی ایک سو پچیس (۱۲۵) مرتبہ پڑھا جائے تو بغیر کسی شک وشبہ کے مطلوب کا حصول ہوگا۔

شیخ محی الدین ابن العزلی قدس سرہ فرماتے ہیں کہ اگر کسی کو کوئی حاجت در پیش آئے تو وہ نماز مغرب کے بعد فرض وسنت سے فارغ ہو کر اس مقام پر جہاں اس نے نماز پڑھی ہے سورۂ فاتحہ چالیس (۴۰) بار پڑھے اور اس کے بعد اس طرح دعا کرے۔

اِلٰهِىْ عِلْمُكَ كَافٍ عَنِ السُّوْءِ اِكْفِنِىْ بِحَقِّ الْفَاتِحَةِ مَقَالًا وَّحَصِّلْ مَافِىْ ضَمِيْرِىْ۔

ترجمہ: اے اللہ! تیرا علم کافی ہے اس امر سے کہ سوال کیا جائے سورۂ فاتحہ کی حرمت سے میرے سوال کرنے کی ضرورت نہ رکھ اور تیرا کرم کافی ہے اس امر سے کہ گفتگو کی جائے سورۂ فاتحہ کی حرمت سے مجھے عزت بخش اور میری مراد عطا فرما۔

# علامہ ارشد حسن ثاقب رحمۃ اللہ علیہ کی عوام وخواص میں بے حد مقبول شہرۂ آفاق کتب

## 01 ارشاد العاملین

عام قیمت 850 روپے — صفحات 720

عملیات کے شائقین اور عاملین کی علمی وفنی راہنمائی کیلئے علامہ ارشد حسن ثاقب کے فسوں کار قلم سے وہ حسین وشاداب گلدستہ جس کی تازگی صدیوں ماندنہ ہوگی اور جس کی نظیر اردو زبان میں پیش نہیں کی جاسکتی!۔

▭ ریاضت اور چلہ کشی ▭ منزل کی ریاضت ▭ آیۃ الکرسی کا چلہ ▭ معوذتین کا چلہ ▭ سحر وآسیب کیلئے تین چلے کافی ہیں ▭ سورۃ المزمل کا چلہ ▭ آیت قطب کا چلہ ▭ وظیفہ کے بعد حصار کرنے کا طریقہ ▭ نقشہ اسمائے حسنیٰ ▭ آیات شفاء ▭ ہفت سلام ▭ آیات حب ▭ آیات وسعت مال ورزق ▭ فتح وکشادگی ▭ دفع جنات ▭ نظر بندی وزبان بندی ▭ دشمن کی تباہی ▭ دشمن کی ہلاکت وبربادی ▭ سحر اور علاج مرض کیلئے ▭ تسخیر خلائق ▭ اسقاط حمل ▭ قرض کی ادائیگی ▭ ایمان کی حفاظت ▭ غلبہ بردشمن ▭ غلبہ بردشمن ▭ خاندان کی حفاظت ▭ قید سے نجات ▭ ادائیگی قرض ▭ مصائب سے نجات ▭ حضور ﷺ کا دم ▭ نظر بد کا ازالہ ▭ قرآن سرچشمہ شفاء ▭ کیا جنات وجود رکھتے ہیں؟ ▭ خالق کیا کہتا ہے ▭ جنات شکلیں بدل سکتے ہیں ▭ جنات کے مختلف نام اور اقسام ▭ شیطان، انسان پر کس طرح حملے کرتا ہے؟ ▭ جنات کیوں ستاتے ہیں؟

## 02 جامع الوظائف

عام قیمت 700 روپے — صفحات 656

ایمان وعقیدہ کی حفاظت، اسلامی اخلاقیات کی پاسداری اور ذکر اللہ کے ذریعے مسائل ومشکلات سے چھٹکارا پانے کیلئے اسلامی وروحانی وظائف کا اردو میں سب سے بڑا جامع ترین انسائیکلوپیڈیا۔

▭ سرکیہ اور لادین عملیات ▭ بدکردار اور لٹیرے عامل ▭ وظیفہ پڑھنے کا طریقہ ▭ وظائف کی ضرورت کیا ہے؟ ▭ دعا اور جلد بازی ▭ مال اور اولاد کو بددعا نہ دیں ▭ اسم اعظم ▭ اسم اعظم کی جامع ترین دعا ▭ قرآن پاک کی سورتوں کے فضائل ▭ موت کے سوا ہر آفت سے حفاظت ▭ سحر اور بیماری سے نجات ▭ درد سے نجات ▭ صلح ومحبت کیلئے ▭ مال رکاوٹ دور کرنے کیلئے ▭ مالی وسعت کیلئے ▭ مشکلات وبلیات ▭ ماتیا کا خاتمہ ▭ قرض کی ادائیگی ▭ باران رحمت کیلئے ▭ قیدی کی رہائی کیلئے ▭ سلامتی وشفاء مال ودولت کیلئے ▭ فقر وفاقہ سے نجات ▭ دشمن کی ہلاکت کیلئے ▭ غیب سے روزی ملنے اور مالا مال ہونے کا خصوصی عمل ▭ حصول دولت کیلئے ▭ حضور اقدس ﷺ کی زیارت کیلئے ▭ حقائق اگلوانے کا عجیب طریقہ ▭ نظر بد کے ازالہ کیلئے ▭ مریض سحر، آسیب کی تشخیص کیلئے ▭ ظالموں کی بربادی کیلئے ▭ کاروباری بندش کا خاتمہ۔

## 03 جنات وجادو تاریخ، حقیقت، علاج

عام قیمت: 550 روپے — صفحات: 432

جنات اور جادو کی حقیقت، تاریخ، اقسام، تاثیر، تباہ کاری اور ان سے نجات وخلاصی کے مجرب ترین وظائف واعمال کا جامع ترین موسوعہ

▭ کیا جنات وجود رکھتے ہیں ▭ جنات کی اقسام ▭ جنات شکلیں بدل سکتے ہیں ▭ جنات کو جنات کیوں کہا جاتا ہے؟ ▭ جنات کے مختلف نام اور اقسام ▭ جنات انسان کی طرح باشعور مخلوق ہیں ▭ کیا حضور ﷺ سے پہلے جنات میں انبیاء آئے؟ ▭ حضور اکرم ﷺ انسانوں اور جنات دونوں کے نبی ہیں ▭ حضور ﷺ سے ایک جناتی وفد کی ملاقات ▭ حضور ﷺ کی ولادت پر جبل ابوقبیس پر جنات کی پکار ▭ جنات کے وجود پر واقعاتی دلائل ▭ جنات کی شادی اور اولاد ▭ جن اور شیطان میں فرق ▭ ہمزاد کیا ہے؟ ▭ جنات اور شیطان کے ٹھکانے ▭ قرآن حکیم سے ثبوت ▭ جنات کیوں ستاتے ہیں؟ ▭ جنات وآسیب کی علامات ▭ جنات جل جائیں ▭ جنات کی زبان بندی ▭ اگر جادو یا جنات کی وجہ سے جسم دکھتا ہو ▭ دیو جلانے کا عمل ▭ جادو کا وجود ▭ دنیا کے لاکھوں لوگوں کا تجربہ ▭ جادو کی علامات ▭ جادو کا علاج ▭ جادو کے حفاظتی تعویذ

## 04 ورد اسم اعظم وحزب القہر

عام قیمت: 150 روپے — صفحات: 64

ہر انسان کی خواہش ہے کہ اس کی زندگی آسودہ ہو اور اس کی ترقی کے راستے میں کوئی رکاوٹ نہ آئے۔ اور ہر مسلمان کی آرزو ہے کہ اس کی یہ زندگی بھی کامیاب ہو اور آخرت کی حقیقی اور دائمی زندگی بھی کامیاب ہو۔ لیکن زندگی تو ایک طویل اور مسلسل امتحان کا نام ہے۔ یہاں قدم قدم پر مسائل، مصائب، آلام، مشکلات، آفات، بلیات، انسان کے آگے کوہ ہمالیہ بن کر کھڑی ہو جاتی ہیں۔ ورد اسم اعظم انہی مصائب وآلام کے پہاڑوں کو راستے سے ہٹانے اور منزل مقصود کو آسان بنانے کا روحانی فارمولا ہے۔ جسے اپنا کر آپ دنیا میں بھی کامیابی پا سکتے ہیں اور آخرت میں بھی۔

## 05 فیوض القرآن

عام قیمت: 350 روپے — صفحات: 128

اس کتاب میں وہ وظائف ایسے ہیں جن کا انتخاب آپ کو زندگی بھر کسی بھی دوسرے وظیفے اور عمل سے بے نیاز کردے گا! تمام وظائف کی برکات کا عالم کیا ہوگا؟

▭ آیات اسم اعظم ▭ آیت کرشمہ ▭ سورۃ العلق کا ایک نادر باموکل عمل ▭ قرض کی واپسی اور تسخیر خصوصی ▭ آیت قطب اور آیت معاش ▭ سورۃ اخلاص برائے بندش وحصار ▭ آیات صلح وزوجین محبت اور رشتے کیلئے آیات حب ▭ کینسر اور دیگر لاعلاج امراض کیلئے ▭ بندش کا لاجواب عمل۔

# اسمائے حسنیٰ کے روحانی فائدے

عزیر احمد مفتاحی قاسمی

## مسافر کے ماندہ اور عاجز نہ ہونے کے لئے

القدوس السبوح

**خاصیت:** مسافر سفر میں اس کو ہمیشہ پڑھتا رہے تو کبھی نہ تھکے گا۔

## بخیریت واپسی

العلی (سب سے بلند)

**خاصیت:** اگر لکھ کر مسافر اپنے پاس رکھے تو جلدی اپنے عزیزوں سے آملے۔

الأول (سب سے پہلے)

**خاصیت:** اگر مسافر ہر جمعہ کو ہزار بار پڑھے تو جلدی اپنے لوگوں سے آملے۔

## سفر میں دل نہ گھبرائے

المقیت (قوت دینے والے)

**خاصیت:** اگر روزے دار اس کو مٹی پر پڑھ کر یا لکھ کر اس کو تر کر کے سونگھے تو اس کو قوت اور غذائیت حاصل ہو، اگر مسافر پیالے پر سات بار پڑھ کر پھر اس کو لکھ کر اس سے پانی پیا کرے تو وحشت سفر سے مامون رہے۔

## سفر سے وطن لوٹنے کے لئے

العلی (بلند مرتبہ)

**خاصیت:** جو کوئی اس کو ہمیشہ پڑھے یا اپنے پاس رکھے، اگر سفر میں سرگردان ہو تو وطن مالوف پہونچ جائے۔

## باطن اور غیب پر مطلع ہونے لے لئے

المھیمن (نگہبان)

**خاصیت:** جو کوئی غسل کر کے ایک سو پندرہ بار پڑھے تو باطنوں اور غیبوں پر مطلع ہو۔

## تمام آفتوں سے حفاظت کے لئے

المھیمن (نگہبان)

**خاصیت:** اگر اس کی پابندی کرے تو تمام آفتوں سے پناہ میں رہے۔

## ظالموں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے

الجبار (بگڑے کاموں کو درست کرنے والا)

**خاصیت:** جو کوئی مسبعات عشر کے بعد اکیس بار یہ اسم پڑھے ظالموں کے شر سے محفوظ رہے۔

## ڈوبنے، جلنے، زخمی ہونے کے خوف یا پریوں کے وہم کو دور کرنے کے لئے

الحفیظ (حفاظت کرنے والا)

**خاصیت:** جس کو ڈوبنے، جلنے، زخمی ہونے کا خوف ہو یا پریوں کا وہم اور گھبراہٹ ہو یا حرام نگاہوں سے ڈرتا ہو وہ اس کو اپنے بازو پر باندھ لے۔ اللہ تعالیٰ اس کو ان چیزوں سے امن میں رکھے۔

## روزے دار کو قوت کے لئے

المقیت (غذا دینے والے)

**خاصیت:** روزے دار کو ہلاک ہونے کا ڈر ہو تو پھول پر دم کر کے سونگھے، اس کو اتنی قوت حاصل ہو جائے گی کہ روزہ رکھ سکے۔

## فرشتوں سے دعا لینے کے لئے

الکریم (بخشش کرنے والا)

**خاصیت:** بستر پر لیٹ کر پڑھتے پڑھتے سو جائے تو فرشتے اس کے حق میں دعا کرے اور اکرمک اللہ کہیں یعنی اللہ تعالی تمھیں مکرم اور معزز کرے اور کہتے ہیں کہ علیؓ اس نام کو کثرت سے پڑھتے تھے، اس لئے ان کے نام کے ساتھ کرم اللہ وجہہ کہتے ہیں۔

# مجرب قرآنی عملیات

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

### جب کسی سے حاجت درپیش ہو

جس کسی سے حاجت درپیش ہوتو اس کے پاس جانے سے پہلے وضو کرو اور بسم اللہ پڑھ کر سات (۷) بار یہ آیت پڑھے۔ وہ آیت یہ ہے:

وَلَمَّا دَخَلُوا مِنْ حَيْثُ أَمَرَهُمْ أَبُوهُمْ ۖ مَا كَانَ يُغْنِي عَنْهُمْ مِنَ اللَّهِ مِنْ شَيْءٍ إِلَّا حَاجَةً فِي نَفْسِ يَعْقُوبَ قَضَاهَا ۚ **(یوسف:۶۸)**

پھر راستہ میں بھی پڑھتے چلے جائیں۔ جب اس کے پاس جائیں تو دور سے ہی دم کردیں۔ ان شاء اللہ، وہ حاجت پوری کرے گا۔

### تمام امراضِ چشم

نمازِ فجر کی سنت وفرض کے درمیان سورۂ ملک پڑھ کر دم کرنا، آنکھوں کی جملہ بیماریوں میں مفید ہے۔

### سورۂ فاتحہ کا کثیر الفوائد وظیفہ

حافظ شفیق الاسلام تحریر فرماتے ہیں کہ فجر کی سنت اور فرض کے درمیان سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ کے اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھ کر جو دعا مانگو گے، قبول ہوگی۔ مریض صحت یاب ہوگا۔ قرض ادا ہوجائے گا۔ عہدہ اور مرتبہ میں ترقی ہوگی۔ عالم علوی وسفلی میں محبوب نظر بن جاؤ گے۔

### سب حاجتیں پوری ہوں

اگر کوئی شخص آیت الکرسی تیرہ سو (۱۳۰۰) مرتبہ پڑھے گا، سب حاجتیں پوری ہوں گی۔

### پیٹ درد سے شفاء

اگر کسی کے پیٹ میں درد ہوتو مندرجہ ذیل آیت تین (۳) مرتبہ پڑھ کر پیٹ پر دم کریں۔ آیت یہ ہے:

وَكَانَ فِي الْمَدِينَةِ تِسْعَةُ رَهْطٍ يُفْسِدُونَ فِي الْأَرْضِ وَلَا يُصْلِحُونَ ﴿۴۸﴾ **(النمل:۴۸)**

### قرآن بآسانی حفظ ہو

جو شخص قرآن پاک حفظ کرنا چاہتا ہوتو سب سے پہلے سورۂ یوسف حفظ کرے، ان شاء اللہ قرآن پاک بآسانی حفظ ہوگا۔

### خرید وفروخت میں برکت کے لیے

جب کوئی چیز خریدے یا فروخت کرے، اگر اس پر سورۂ حجر پڑھ کر دم کرے تو اس مال میں برکت ہوگی۔

### دشمن فرمانبردار ہوں ورنہ ذلیل وخوار ہوں

اگر کسی شخص کے دشمن اسے جان سے مارنا چاہتے ہوں اور اسے ہلاکت کا خوف ہوتو سورۂ نحل کو ایک بیٹھک میں ایک آدمی یا کئی آدمی ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، اس کے دشمن فرمانبردار ہوں گے اور اگر اطاعت نہ کی تو پریشان اور ذلیل وخوار ہوں گے۔

### ترقی، کامیابی اور مشکلات کا حل

سورۂ بنی اسرائیل کا روزانہ باوضو تین (۳) مرتبہ پڑھنا دو جہاں کی ترقی، کامیابی، حصول مراتب وعزت اور سارے جہاں کی مشکل کے حل کے لیے نہایت مجرب اور مفید ہے۔

### قرض سے نجات

جو شخص قرض میں گرفتار ہو اور قرض اترنا مشکل ہوگیا ہوتو بعد نمازِ جمعہ، سورۃ الکہف سات (۷) بار پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے پوری توجہ اور یکسوئی سے ساتھ دعا مانگا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، اس کا قرضہ اتر جائے گا۔

### تمام غم اور پریشانیوں سے نجات

اگر کوئی شخص پریشان حال ہو، اکثر پریشان اور غم زدہ رہتا ہوتو ہر روز باوضو تین (۳) مرتبہ سورۂ انبیاء پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی تمام غم اور پریشانی سے نجات حاصل ہوگی۔

# بڑی سے بڑی مصیبت سے نجات اور ناگہانی حادثہ سے حفاظت کا نایاب درود شریف

حضرت مولانا مفتی منیر احمد اخون صاحب دامت برکاتہم

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ وَكَرِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ الَّذِيْ اَرْسَلْتَهٗ رَحْمَةً لِّلْعَالَمِيْنَ ٥ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَوْلَادِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ ٥ وَعَلٰى اَزْوَاجِهِ الطَّاهِرَاتِ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ ٥ اَفْضَلَ صَلَاةٍ وَّاَزْكٰى سَلَامٍ وَّاَنْمٰى بَرَكَةٍ عَدَدَ مَا فِيْ عِلْمِكَ ٥ وَزِنَةَ مَا فِيْ عِلْمِكَ ٥ وَمِلْءَ مَا فِيْ عِلْمِكَ ٥ وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ وَمَبْلَغَ رِضَاكَ ٥ وَصَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ وَكَرِّمْ كَذَالِكَ كُلِّهٖ اَفْضَلَ صَلٰوةٍ وَّاَزْكٰى سَلَامٍ وَّاَنْمٰى بَرَكَاتٍ عَلٰى جَمِيْعِ الْاَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ ٥ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَاَصْحَابِ كُلٍّ مِّنْهُمْ وَالتَّابِعِيْنَ ٥ وَعَلٰى كُلِّ وَلِيِّ اللّٰهِ فِي الْعَالَمِيْنَ ٥ وَسَائِرِ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنَ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ ٥ عَدَدَ مَا عَلِمَ اللّٰهُ ٥ وَزِنَةَ مَا عَلِمَ اللّٰهُ ٥ وَارْحَمْنَا اِلٰهَنَا بِحُرْمَتِهِمْ اَجْمَعِيْنَ ٥ وَاشْفِنَا وَعَافِنَا مِنْ كُلِّ اٰفَةٍ وَّعَاهَةٍ ٥ وَاعْفُ عَنَّا ٥ وَعَامِلْنَا بِلُطْفِكَ الْجَمِيْلِ ٥ وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا بِذُنُوْبِنَا مَنْ لَّا يَرْحَمُنَا ٥ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ٥

ترجمہ: ”اے اللہ! صلوٰۃ وسلام اور برکتیں اور کرامتیں نازل فرما ہمارے آقا اور ہمارے نبی مکرم حضرت محمد ﷺ پر، جو آپ کے بندے اور رسول نبی امی ہیں۔ نبی رحمت ہیں۔ شفیع امت ہیں۔ جن کو آپ نے رحمۃ اللعالمین بنا کر بھیجا اور آپ ﷺ کی آل واصحاب اولاد وذریت اور آپ ﷺ کے اہل بیت طیبین وطاہرین پر اور آپ ﷺ کی ازواج مطہرات امہات المؤمنین پر نازل فرما۔ آپ ﷺ سب سے افضل رحمت، سب سے پاکیزہ تر سلام اور سب سے بڑی برکت، تعداد میں ان چیزوں کے جو آپ کے علم میں ہیں، وزن میں ان چیزوں کے جو علم میں ہیں اور ان چیزوں کی بھرتی کے مطابق جو آپ کے علم میں ہیں، آپ کے کلمات کی روشنائی اور آپ کی رضا کے منتہا کے مطابق، اسی طرح صلوٰۃ وسلام اور برکتیں اور کرامتیں نازل فرما، افضل پاکیزہ تر سلام اور سب سے بڑی برکتیں تمام انبیاء ومرسلین پر اور ہر ایک کی آل وازواج اور اصحاب واتباع پر اور تمام اولیاء اللہ پر جہانوں میں اور تمام اہل ایمان پر خواہ اولین میں سے ہوں یا آخرین میں، تعداد میں ان چیزوں کے جو اللہ تعالیٰ کو معلوم ہیں اور وزن میں ان تمام چیزوں کے جو اللہ تعالیٰ کو معلوم ہیں اور ہم پر رحمت نازل فرما۔ یا الٰہی! ان سب حضرات کی برکت سے ہمیں شفاء اور عافیت عطا فرما ہر آفت اور مصیبت سے۔ ہمیں معاف فرما اور ہمارے ساتھ اپنے لطفِ جمیل کے مطابق معاملہ فرما اور ہمارے گناہوں کی نحوست سے ایسے لوگوں کو ہم پر مسلط نہ فرما جو ہم پر رحم نہ کریں۔ اے ارحم الراحمین! اپنی رحمت سے ان دعاؤں کو قبول فرما۔“

**فائدہ:** اگر کوئی شخص کسی ایسی مصیبت میں گرفتار ہو جائے جس سے خلاصی کی راہ دکھائی نہ دیتی ہو تو وہ یہ درود شریف بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب اکیس (۲۱) بار پڑھ کر دعا کرلے تو اللہ تعالیٰ غیب سے محض اپنے لطف وکرم کے ساتھ خلاصی عطا فرما دیتے ہیں۔ نیز اگر کوئی اس درود شریف کو ہر نماز کے بعد پابندی سے کم از کم ایک بار پڑھ لیا کرے تو اچانک حادثات اور ناگہانی آفات سے محفوظ رہتا ہے۔ (ذریعۃ الوصول حوالہ نمبر ۱۲۶)

# ماہنامہ طلسماتی دنیا (دیوبند انڈیا) کے پرانے نایاب شمارے جن کا ایک ایک عمل تیر بہدف ہے

## 01 طلسماتی دنیا

(مارچ 2004ء)

قیمت: 300 روپے — صفحات: 98

علاج بالقرآن ☆ اسماء حسنیٰ ☆ علم الاعداد ☆ پتھر اور ان کے خصائل ☆ اعداد کا جادو: کیا فلاں عورت مرد میں موافقت رہے گی؟ ☆ روحانی ڈاک: یہ فضل ربی ہے لیکن ☆ عامل بننا چاہتے ہیں ☆ لوح تسخیر اکبر ☆ طلسم مقناطیس القلوب ☆ مجرب تعویذات: برائے ملازمت ☆ عملیات طلسمات: برائے حب ☆ ہر کام کی کامیابی کا عمل ☆ عمل حب ☆ قوت حافظہ ☆ الائچی برائے حب ☆ برائے قوت مردمی ☆ نقش برائے ہر مرض ☆ عمل حب ☆ برائے عداوت ☆ برائے محبت ودوستی ☆ برائے زندگی اولاد ☆ دفع مرض سوکھا ☆ دافع جنون ☆ دافع مرگی ☆ آئینہ تقدیر ☆ قسمت اور شخصیت تحریر کے آئینے میں ☆ رجال الغیب معلوم کرنے کا آسان طریقہ ☆ آسیب زدہ حویلی ☆ جادو کا توڑ خود کیجئے بدروحوں کا بسیرا ☆ انسان اور شیطان کی کشمکش ☆ بحر الجفر وغیرہ

## 02 طلسماتی دنیا

(اپریل 2004ء)

قیمت: 300 روپے — صفحات: 98

تعلقات اعداد: شوہر اور بیوی کی حیثیت سے ☆ اعداد کا جادو: برائے ملازمت بیرون ملک جانے کی آرزو کب پوری ہوگی؟ ☆ آئینہ تقدیر ☆ روحانی ڈاک ☆ پتھروں کی خصوصیات ☆ کشکول عملیات: دنیا کی محبت کو دل سے نکالنے کیلئے ☆ اطاعت خداوندی کیلئے ☆ عزت وتوقیر کیلئے ☆ حاضرات کا ایک موثر ترین طریقہ ☆ مہلک امراض سے نجات کیلئے ☆ تسخیر خلائق کیلئے ☆ دکان کی ترقی کیلئے عمل ☆ ہر جائز مقصد میں کامیابی کیلئے ☆ کسی کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنے کیلئے ☆ جادو کروانے والے کا پتہ چلانا ☆ کسی پر مسلط آسیب وہمزاد کی حاضری کا عمل ☆ برائے تسخیر و برائے حصول دولت ☆ ترقیات وفتوحات کیلئے ☆ ہر طرح کے مرض سے نجات دلانے کا عمل ☆ تبادلہ روکنے کا عمل ☆ حصول روزگار کیلئے ☆ بدروحوں کا بسیرا ☆ آزمودہ مجرب نقوش: لوح پنجتن پاک ☆ چور کی شناخت کیلئے ☆ برائے ہر مرض ☆ دعائے برائے اولاد نرینہ ☆ برائے سردرد وشقیقہ ☆ حاضری مطلوب ☆ رزق ودولت کی فراوانی ☆ کامیابی درامتحان ☆ برائے شفائے امراض وغیرہ

## 03 طلسماتی دنیا

(مئی 2004ء)

قیمت: 300 روپے — صفحات: 98

تعلقات اعداد: ازدواجی زندگی کے اعتبار سے ☆ اعداد کا جادو: میرا مستقبل قریب کیا ہے؟ ☆ چند اسرار غیبی: عمل نایاب برائے حصول رزق ☆ حاجت کیلئے ☆ شادی کیلئے جس کا رشتہ طے نہ ہوتا ہو ☆ اولاد کیلئے ☆ ادائے قرض ☆ ختم برائے رفع مشکلات ☆ قضائے حاجات اور سختیوں کو دور کرنے کیلئے ☆ بخار کا علاج ☆ نقوش اور تعویذات کے ذریعہ مشکلات کا آزمودہ حل: دل کی دھڑکن دور ہونے کیلئے ☆ شیر خوار کے صدمے سے بچنے کیلئے ☆ اصحاب کہف کے نام ☆ برائے محبت ☆ قے بند کرنے کیلئے ☆ بانجھ ہونے کے اسباب ☆ روزی زیادہ ہو ☆ ننانوے بیماریوں کا علاج ☆ فراخی روزی کیلئے ☆ قرار حمل کیلئے ☆ بانجھ کو حمل رہنے کیلئے ☆ عقیمہ عورت کیلئے ☆ ہر آفت سے بچنے کیلئے ☆ میاں بیوی میں محبت قائم رہنے کیلئے ☆ اولاد نرینہ کیلئے ☆ فراخی روزی کیلئے ☆ قید سے رہائی کیلئے ☆ نام محمد ﷺ کی جادوگری ☆ دولت مند بننے کیلئے علم جفر کا ایک قیمتی راز وغیرہ

## 04 طلسماتی دنیا

(اکتوبر 2004ء)

قیمت: 300 روپے — صفحات: 98

اسماء رحمۃ للعالمین ﷺ کی عظمت وافادیت ☆ روحانی ڈاک: کم علمی اور نادانی کی باتیں ☆ شریعت میں کوئی دن منحوس نہیں ☆ نحس حقیقی کی ساعت ☆ دن وغیرہ کی قید کی رعایت کرنا نجوم کا شعبہ ہے ☆ عملیات میں دن وغیرہ کی پابندی کرنا بالکل غلط ہے ☆ یک طرفہ محبت کی خاطر ☆ عامل بننے کی خواہش ☆ کشکول عملیات: ذہن کی کشادگی کیلئے ☆ دولت میں اضافہ کیلئے ☆ عزت ورفعت کیلئے ☆ عورت پر قادر ہونے کیلئے ☆ خوش حالی کیلئے ☆ لڑکیوں کے پیغامات کیلئے ☆ دفع یرقان کیلئے ☆ میاں بیوی میں محبت کیلئے ☆ اگر بخار نہ اترتا ہو ☆ خارش سے نجات کیلئے ☆ ٹی بی اور کینسر کے مریض کیلئے ☆ بلڈ پریشر سے نجات کیلئے ☆ جوڑوں کے درد کیلئے ☆ حصول دولت کیلئے ☆ ادائیگی قرض کیلئے ☆ پھل کو میٹھا کرنے کیلئے ☆ حصول ملازمت کیلئے ☆ حاجت پوری کرنے کیلئے ☆ دفع شر کیلئے ☆ دعا کی مقبولیت کیلئے ☆ میاں بیوی میں محبت کیلئے ☆ دائم المرض کیلئے ☆ مقدمہ میں کامیابی کیلئے ☆ نظر بد کا علاج ☆ ہسٹریا کے دوروں سے نجات ☆ حاجات اور فتوحات کیلئے ☆ حاجات وخواہشات کا ایک اور عمل ☆ حل مشکلات کیلئے ☆ پتھروں کی خصوصیات ☆ کرشمات جفر ☆ رشتہ نکاح شادی کیلئے مجرب بے نظیر عمل ونقوش وغیرہ

# حافظ الحدیث حضرت مولانا عبداللہ درخواستی رحمۃ اللہ علیہ کے عملیات

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## زوجین میں محبت کے لئے

اگر زوجین میں کسی سبب اختلاف رہتا ہو اور اکثر لڑائی جھگڑا رہتا ہو تو مندرجہ ذیل نقش دو عدد لکھ کر انہیں خوشبو لگائے یا لوبان کی دھونی دے۔ پھر موم جامہ کر کے مرد دائیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈالے اور اگر عورت کو ضرورت ہو تو وہ گلے میں پہنے۔ یہ نقش صرف میاں بیوی کی محبت کے لئے ہے۔ ناجائز محبت میں کام نہ دے گا۔ ایک نقش پہنے اور دوسرے کو لپیٹ کر دو پاک پتھروں کے درمیان دبا دے یا دروازے کی اوپر کی چوکھٹ پر چپکا دے۔ نقش یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۷۸۶ فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| یحبونهم کحب اللہ یاغفار ۱ | والذین امنوا اشد حبا للہ یا کریم ۱۴ | والقیت علیک محبۃ منی یا کریم ۱۱ | انہ لحب الخیر لشدید یا ودود ۸ |
| انہ لحب الخیر لشدید یا ودود ۱۲ | والقیت علیک محبۃ منی یا کریم ۷ | والذین امنوا اشد حبا للہ یا رحیم ۲ | یحبونهم کحب اللہ یا لطیف ۱۳ |
| والذین امنوا اشد حبا للہ یا لطیف ۶ | یحبونهم کحب اللہ یا رحمٰن ۹ | انہ لحب الخیر لشدید یا رحیم ۱۲ | والقیت علیک محبۃ منی یا رحمٰن ۳ |
| والقیت علیک محبۃ منی یا رحمٰن ۱۵ | انہ لحب الخیر لشدید یا کریم ۱۴ | یحبونهم کحب اللہ یا کریم ۵ | والذین امنوا اشد حبا للہ یا لطیف ۱۰ |

## نس بندی کھولنے کے لئے

نس بندی کھولنے کی غرض سے اس آیت کو لکھ کر تعویذ بنا کر مرد کے گلے میں لٹکایا جائے۔ ان شاء اللہ فائدہ پہنچے گا۔

فَفَتَحْنَآ اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ ﴿۱۱﴾ وَّفَجَّرْنَا الْاَرْضَ عُيُوْنًا فَالْتَقَى الْمَآءُ عَلٰٓى اَمْرٍ قَدْ قُدِرَ ﴿۱۲﴾ وَحَمَلْنٰهُ عَلٰى ذَاتِ اَلْوَاحٍ وَّدُسُرٍ ﴿۱۳﴾ تَجْرِيْ بِاَعْيُنِنَا ۚ جَزَآءً لِّمَنْ كَانَ كُفِرَ ﴿۱۴﴾

(القمر: ۱۱-۱۴)

## ہر بیماری سے شفاء کا تعویذ

ہر بیماری کے لئے لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّخَفِّفَ عَنْكُمْ ۚ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيْفًا ﴿۲۸﴾

(النسآء: ۲۸)

اَلْـٰٔنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِيْكُمْ ضَعْفًا ۚ

(الانفال: ۶۶)

ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ (البقرۃ: ۱۷۸)

وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۰۷﴾ (الانبیاء: ۱۰۷)

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا ۖ وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿۶۴﴾ (یوسف: ۶۴)

**نوٹ:** ممکن ہو تو مریض کو یہی آیات سات بار صبح و شام پڑھنے کو کہیں۔ خ

## برائے دفعیہ شرِ دشمنان

## دشمنوں کی زبان بندی کیلئے

مذکورہ دو آیتیں ہر نماز کے بعد سات سات بار پڑھ کر دشمنوں کی طرف پھونکیں۔

وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا ﴿۱۰۸﴾

(طٰہٰ: ۱۰۸)

اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰٓى اَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَآ اَيْدِيْهِمْ وَتَشْهَدُ اَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ﴿۶۵﴾ (یس: ۶۵)

# جان لیوا جادو کا مجرب علاج

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

اگر کسی پر جادو کا اثر ہو گیا ہو اور کوئی چیز جادو کی پڑھ کر کھلائی ہو تو مریض کے گلے میں اس عمل کو لکھ کر ڈالا جائے۔ بفضلہ تعالیٰ شفاء ہو گی۔ مجرب المجرب ہے۔

سورۂ فاتحہ۔ سورۂ اخلاص۔ سورۃ الفلق۔ سورۃ الناس۔ آیۃ الکرسی۔

لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ۔ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۚ لَا انْفِصَامَ لَهَا ۗ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۙ يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ؕ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰٓـُٔهُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ؕ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝ (البقرۃ: ۲۵۶-۲۵۷)

وما عمل لك الواحد يا حامل هذا الكتاب ابطلت بالواحد الاحد الذی لم يتخذون صاحبته ولا ولدا ه وما عمل لك الاثنان ابطلته عنك بالثلث جبريل و ميكائيل و اسرافيل وما عمله الك الاربعة ابطلته عنك بأربعة كتب النور والانجيل والزبور والفرقان العظيم وما مله لك الخمسة ابطلته عنك بخمسين صلوة وما عمله لك الستة ابطلته عنك بستة ايام وما عمله لك اسيعة ابطلته عنك سبع سمٰوت وما عمله لك الثمانية ابطلته عنك ثمانية حملة العرش وما عمله لك التسعة ابطلته عنك تسع ايات وما عمله لك العشره الكرام البررة تلك عشرة كاملة فلما القوا السحر و اعين الناس و استرهبو هم و جاء و بسحر عظيم قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ ۙ السِّحْرُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ۔ والمفسدات والساحرات و يحق الله الحق بكلماته وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ بل نقذف بالحق على الباطل فيدمغه فاذاهو زاهق ولكم الويل مما تصفون وَقَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا ۔

اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ ۔ واذا الاسحار بطلت۔ وَاِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ ۔ واذا الاسحار بطلت۔ وَاِذَا الْجِبَالُ سُيِّرَتْ ۔ واذا الاسحار بطلت۔ وَاِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ ۔ واذا الاسحار بطلت۔ وَاِذَا الْوُحُوْشُ حُشِرَتْ ۔ واذا الاسحار بطلت۔ وَاِذَا الْبِحَارُ سُجِّرَتْ ۔ واذا الاسحار بطلت۔ وَاِذَا النُّفُوْسُ زُوِّجَتْ ۔ واذا الاسحار بطلت۔ وَاِذَا الْمَوْءٗدَةُ سُئِلَتْ ۔ واذا الاسحار بطلت۔ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۔ قوله الحق وله الملك يَوْمَ يُنْفَخُ فِي الصُّوْرِ ۔ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا ۠ وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۔ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ العلی العظیم۔

جب جادو سے جان کا خطرہ ہو تب یہ مندرجہ بالا عمل لکھ کر گلے میں ڈالا جائے اور کوئی صورت جان کی بچنے کی نظر نہ آتی ہو تو اس عمل کو مشتری کی ساعت میں لکھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کسی چیز کا اثر باقی نہیں رہے گا۔

# مریض کے جسم میں آسیب و جنات کو حاضر کرنے کے مجرب اعمال

**مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ**

مریض پر مسلط جن، آسیب یا شیطان کو مریض کے جسم میں حاضر کرنا ایک خطرناک کام ہے۔ یہ عمل صرف ماہر روحانی معالجین یا عاملِ جنات کو ہی کرنا چاہیے۔ عوام کو ایسے اعمال سے کوسوں دور رہنا چاہیے۔ اس طرح کے اعمال سے نقصان صرف مریض کو نہیں، بلانے والے کو بھی ہوسکتا ہے۔

جب بھی مریض پر حاضری کا عمل کریں، مریض پاک صاف اور باوضو ہو۔ کسی قسم کا کوئی تعویذ نہ پہنا ہو۔ عامل اپنا بدنی حصار لازمی کرے۔

## دم کے ذریعے حاضری کا عمل

مندرجہ ذیل عمل پڑھ کر مریض کو دم کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ آسیب ظاہر ہوگا۔ اس کو چاہے گرفت میں لے لے یا اس کو قسم دے کر چھوڑ دے۔ وہ عمل مندرجہ ذیل ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | سورۂ کافرون | ایک بار |
| ۲ | سورۂ اخلاص | ایک بار |
| ۳ | سورۂ فلق | ایک بار |
| ۴ | سورۂ ناس | ایک بار |
| ۵ | سورۂ قریش | تین بار |
| ۶ | فَكُبْكِبُوْا فِيْهَا هُمْ وَالْغَاوٗنَ | ایک بار |

عمل مکمل پڑھ کر دم کیا جائے۔ اگر ایک بار میں حاضری نہ ہو تو دم کرتا رہے۔ سات بار دم کرنا کافی ہے۔

## سنگھا کر اور پلا کر حاضر کرنا

اگر کسی کو آسیب جنات وغیرہ ستاتا ہو اور اس کو حاضر کرنا ہو تو اس نقش کو لکھ کر فلیتہ بنائے اور سنگھائے یا پانی میں دھو کر پلائیں، ان شاء اللہ فوراً حاضر ہوگا اور ہم کلام ہوگا۔ آزمودہ ہے۔

عجا عجا عجا ۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

حضرت خواجہ سید حسن نظامی دہلوی رحمۃ اللہ

# حزب البحر کے خاص اعمال

## نقش تسخیر

زکریا

ک ص ہ ص

ی ص ع ص

مریم

یہ نقش حروف کٓھٰیٰعٓصٓ کا ہے، جن کی حزب البحر میں تین بار تکرار آتی ہے اور جو سورہ مریم کے شروع حروف مقطعات ہیں۔

جس طریقے سے یہ نقش بنایا گیا ہے ایسے ہی خانے بنا کر حروف لکھے جائیں، ترتیب یہ ہے کہ پہلے خانے میں پہلا اور آخری حرف، دوسرے خانے میں دوسرا اور آخری حرف تیسرے خانے میں تیسرا اور آخری حرف، چوتھے خانے میں چوتھا اور آخری حرف، اوپر کے خانے میں اسم زکریا اور نیچے کے خانے میں اسم مریم، یہ تعویذ محبت اور تسخیر کے واسطے نہایت مفید ہے اور اس کی زکوٰۃ اور نصاب مقرر ہے، چالیس دن میں سوا لاکھ تعویذ زعفران سے لکھے جاتے ہیں اور ان تعویذوں کی گولیاں بنا کر آٹے میں لپیٹ کر گولیاں مچھلیوں کے لیے دریا یا تالاب میں ڈالی جاتی ہیں۔ جب تک یہ نقش سوا لاکھ نہ لکھا جائے اور ٹھیک چالیس دن کے اندر یہ تعداد پوری نہ ہو، اس تعویذ کا نصاب پورا نہیں ہوتا اور نہ زکوٰۃ ادا ہوتی ہے۔

زکوٰۃ اور نصاب ادا ہونے کے بعد یہ تعویذ زعفران سے لکھ کر کسی کو کھلایا پلایا جائے تو وہ مسخر ہو جاتا ہے، اور اگر اپنے بازو پر باندھ لیا جائے تو ہر شخص کی نظروں میں عزت اور وقعت پیدا ہو جاتی ہے اور اگر اس تعویذ کو پانی میں گھول کر سرمہ اس میں حل کر لیا جائے تو جو شخص وہ سرمہ لگائے گا دوسرے اس کے مسخر ہو جائیں گے اور اگر یہ تعویذ لکھ کر کسی مطلوب کے تکیے میں سی دیا جائے تو وہ مطلوب مطیع ہو جائے گا۔ بہر حال تسخیر و محبت کے لیے اس نقش میں بہت عجیب تاثیریں ہیں اور اس کو عمل میں لانے کے فضائل اور محاسن دعائے حزب البحر کے ہیں، وہ بھی عامل کو میسر آتے ہیں اور ان کے علاوہ بھی بہت سی مفید تاثیریں عامل کے قبضے میں آ جاتی ہیں، میں نے اس کو خود بھی آزمایا ہے اور دوسروں کو بھی بتایا ہے اور ہر شخص نے اس کو مفید پایا، میری طرف سے اجازت عام ہے۔

## مقہوری اعداء: شاہت الوجوہ

یہ عمل دشمنوں کو مغلوب اور مقہور کرنے کے لیے مفید ہے، اگر کئی دشمن ہوں تو زیادہ اثر ہوتا ہے۔ مگر اس میں بھی وہی تاکید ہے کہ کسی کو ناحق نقصان پہنچانے کی کوشش نہ کی جائے اور پہلے اچھی طرح تحقیق کر کے سمجھ لیا جائے کہ جن لوگوں کے خلاف یہ عمل کرنا ہے وہ درحقیقت دشمن ہیں بھی یا نہیں۔ کیونکہ بعض اوقات سنی سنائی باتوں سے انسان غلط فہمی میں مبتلا ہو جاتا ہے اور ان لوگوں کو دشمن سمجھ لیتا ہے جو درحقیقت دشمن نہیں ہوتے۔

اس عمل کی ترکیب یہ ہے کہ ٹھیک سورج کے زوال کے وقت جنگل میں جا کر جہاں لوگوں کی آمد و رفت نہ ہو، سر ننگا کر کے ایک سو ایک دفعہ پڑھے اور آنکھیں بند کیے ہوئے کھڑا رہے جب ایک سو ایک دفعہ پڑھ چکے تو زمین پر قبلہ رخ بیٹھ جائے اور پانچ دفعہ داہنا ہاتھ الٹا کر کے زمین پر مارے اور زبان سے شاہت الوجوہ کہے اور دل میں دشمنوں کا خیال رکھے، یعنی ان کا تصور کرے اور پھر پانچ دفعہ بایاں ہاتھ الٹا زمین پر مارے اور ہر دفعہ زبان سے شاہت الوجوہ کہے، اس طرح تعداد حروف کے موافق دس روز تک یہ عمل کرے، کوئی پرہیز و احتیاط اس عمل میں نہیں ہے۔ دس روز کے بعد اس عمل کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ اور جب کبھی اپنے دشمنوں کے لیے یا کسی دوسرے کے دشمنوں کے لیے دس دفعہ پڑھے گا، اس طریقے کے موافق کہ پہلے پانچ دفعہ داہنا ہاتھ الٹا زمین پر مارے اور پھر بایاں ہاتھ پانچ دفعہ الٹا زمین پر مارے، خدا نے چاہا دشمن مغلوب و مقہور ہو جائیں گے، اس کی اجازت بھی عام نہیں ہے، ذاتی اطمینان کرنے کے بعد اجازت دی جاسکتی ہے۔

# تمام آفات و مصیبت سے حفاظت کی دعائیں

مرتب: محمد حنیف بن عبد المجیدؒ

۱)...... ہر پریشانی اور مصیبت سے نجات پانے کے لیے اس دعا کو کثرت سے مانگیں۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّي كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ

ترجمہ: (یا اللہ!) تیرے سوا کوئی معبود نہیں، تو ہر عیب سے پاک ہے۔ بے شک میں قصوروار ہوں۔ (جامع الترمذی، الدعوات، الرقم: ۳۵۰۵)

جو شخص یہ دعا صبح شام سات سات مرتبہ پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس کے لیے کافی ہو جائیں گے۔

۲)...... حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔ (سنن ابی داود، الرقم: ۵۰۸۱)

ترجمہ: کافی ہے میرے لیے اللہ، اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں۔ میں نے اسی پر بھروسہ کیا اور وہ بڑے عرش کا مالک ہے۔

۳)...... جو شخص یہ دعا صبح شام تین تین مرتبہ پڑھے، اسے کوئی چیز نقصان نہیں پہنچا سکتی: بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ

ترجمہ: اس اللہ کے نام سے (شروع کرتا ہوں) جس کے نام کے ساتھ آسمان اور زمین کی کوئی چیز نقصان نہیں پہنچا سکتی اور وہ سننے والا اچھی طرح جاننے والا ہے۔ (جامع الترمذی، الرقم: ۳۳۸۸)

۴)...... اَللّٰهُمَّ احْرُسْنَا بِعَيْنِكَ الَّتِيْ لَا تَنَامُ، وَاكْنُفْنَا بِرُكْنِكَ الَّذِيْ لَا يُرَامُ وَارْحَمْنَا بِقُدْرَتِكَ عَلَيْنَا وَلَا نَهْلِكُ وَاَنْتَ رَجَاؤُنَا يَا اللّٰهُ۔ (کرامات الاولیا: ۱/ ۲۴۳)

ترجمہ: اے اللہ! ہماری حفاظت فرما اپنی اس آنکھ کے ذریعے جو کبھی نہیں سوتی اور ہماری حفاظت فرما اپنی اس قوت کے ذریعے جس کا تصور نہیں کیا جا سکتا اور ہم پر رحم فرما اپنی اس قدرت کے ذریعے جو تیری ہم پر ہے تاکہ ہم ہلاک نہ ہو جائیں اور اے اللہ! آپ ہی سے ہمیں امید ہے۔

۵)...... يَا مَنْ يَّكْفِيْ مِنْ كُلِّ اَحَدٍ وَّلَا يَكْفِيْ مِنْهُ اَحَدٌ يَا اَحَدَ مَنْ لَّا اَحَدَ لَهٗ يَا سَنَدَ مَنْ لَا سَنَدَ لَهٗ اِنْقَطَعَ الرَّجَاءُ اِلَّا مِنْكَ فَقِنِيْ مِمَّا اَنَا فِيْهِ وَاَعِنِّيْ عَلٰى مَا اَنَا عَلَيْهِ مِمَّا قَدْ نَزَلَ بِيْ بِجَاهِ وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ

(جمع الجوامع، الرقم: ۴۱۸۳)

ترجمہ: اے وہ ذات جو ہر ایک کی کفایت کے لیے کافی ہے اور اس کے علاوہ کوئی کفایت نہیں کر سکتا۔ اے وہ تنہا ذات جس کا مثل کوئی نہیں۔ اے وہ ذات جو سب کا سہارا ہے اور اس کا کوئی سہارا نہیں، سب سے امیدیں ٹوٹ گئیں مگر ایک تجھ سے، نجات بخش دے مجھ کو اس مصیبت سے جس میں میں گرفتار ہوں اور مدد فرما میری اس مشکل میں جو مجھ پر آ پڑی ہے اپنی کریم ذات کے صدقے میں۔

۶)...... اَللّٰهُمَّ مُنْزِلَ الْكِتَابِ سَرِيْعَ الْحِسَابِ اَللّٰهُمَّ اهْزِمِ الْاَحْزَابَ. اَللّٰهُمَّ اهْزِمْهُمْ وَزَلْزِلْهُمْ. وَزَلْزِلْهُمْ اَللّٰهُمَّ انْصُرْ عَسَاكِرَ بَاكِسْتَانَ وَالْمُجَاهِدِيْنَ فِيْ سَبِيْلِكَ اَللّٰهُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِنَا وَاٰمِنْ رَوْعَاتِنَا. وَاكْنُفْنَا بِرُكْنِكَ الَّذِيْ لَا يُرَامُ. وَاَعِنَّا وَلَا تُعِنْ عَلَيْنَا وَانْصُرْنَا وَلَا تَنْصُرْ عَلَيْنَا وَامْكُرْ لَنَا وَلَا تَمْكُرْ عَلَيْنَا وَاهْدِنَا وَيَسِّرِ الْهُدٰى لَنَا اَللّٰهُمَّ اِلَيْكَ نَشْكُوْ ضُعْفَ قُوَّتِنَا، وَقِلَّةَ حِيْلَتِنَا، وَهَوَانَنَا عَلَى النَّاسِ. اِنَّهٗ لَا مَلْجَاَ وَلَا مَنْجَا مِنْكَ اِلَّا اِلَيْكَ۔

(جواہر الفقہ: ۴/ ۴۴۸)

برائے دسمبر ۲۰۲۱ سنہ

# روحانی علاج گاہ کی مفت روحانی خدمات

## روحانی تشخیص... (جگہ)

### مکان/دکان/دفتر/سکول وغیرہ

کیا آپ کی جگہ پر جادو یا جنات کا اثر تو نہیں؟ یہ معلوم کرنے کے لیے جگہ کے ہر کمرے کے کپڑے ادارے کو بھجوائیں۔ ایک فٹ چوڑے اور دو انچ لمبے کپڑے لے لیں اور اس پر کمرہ کا یا جگہ کا نام لکھ لیں۔ پھر رات کو اس کمرہ/جگہ کے چاروں کونوں پر ملیں اور درمیان میں رکھ دیں۔ صبح دوبارہ ملیں اور ایک لفافے میں ڈال دیں۔ اسی طرح ہر کمرہ/جگہ کے لیے الگ کپڑا لیں۔ جتنے کمروں/جگہوں کی تشخیص کروانی ہے، وہ اسی طریقے پر کر کے ادارے کو ارسال فرمائیں۔ فی کپڑا تشخیص کی فیس پچاس روپے ہے مگر دسمبر کے مہینے میں فی سبیل اللہ جتنی چاہیں جگہ کی تشخیص کروائیں۔

### حاضری والے مریض کا علاج

جس مریض پر جن/آسیب/شیطان حاضر ہوتا ہو، اس کے لیے سرسوں کے آدھ پاؤ تیل پر خاص دم کروائیں۔ مریض کا نام معہ والدہ اور شہر بتانا ضروری ہے کیونکہ دم اُسی مریض کی نیت سے ہوتا ہے۔ دوسرا کوئی استعمال نہیں کرسکتا۔ تیل خود لائیں یا کسی کو تیل دے کر روحانی علاج گاہ میں بھیج دیں۔ بصورت دیگر تیل کی قیمت وصول کی جائے گی۔

### عام آسیبی مریض کا علاج

ایسے آسیبی مریض جن پر جنات/آسیب/شیطان حاضر نہ ہوتے ہوں، صرف اثرات ہوں، وہ خاص دم شدہ روحانی گنڈہ حاصل کریں۔ مریض کے قد کے برابر سات تار کچے نیلے سوتی دھاگے کے روحانی علاج گاہ بھجوائیں۔ مریض کا نام معہ والدہ اور شہر بتانا ضروری ہے کیونکہ دم اُسی مریض کی نیت سے ہوتا ہے۔

### مہلک جادو کا علاج

اگر کسی پر مہلک اور جان لیوا جادو ہے تو روحانی علاج گاہ سے مریض کے لیے پانی اور سرسوں کا تیل دم کروائے۔ پانی کی دو عدد ڈیڑھ لٹر کی بوتل اور سرسوں کا تیل ایک کلو لائیں یا بھجوائیں۔ مریض کا نام معہ والدہ اور شہر بتانا ضروری ہے کیونکہ دم اُسی مریض کی نیت سے ہوتا ہے۔ دوسرا کوئی استعمال نہیں کرسکتا۔

### رشتہ/شادی کی بندش کا علاج

جس لڑکے یا لڑکی کا رشتہ طے نہ ہوتا ہو، پسند کر جاتے ہوں لیکن بات نہ بنتی ہو، رشتے آتے ہی نہ ہوں، منگنی ہو کے ٹوٹ جاتی ہو تو اکیس (21) یوم کے خاص روحانی علاج سے فائدہ اٹھائیں۔ ان شاء اللہ، پابندی سے مکمل طریقے پر عمل کرتے ہوئے استعمال کریں گے تو ہر طرح کی رشتہ/شادی کی بندش ختم ہوجائے گی۔ اس علاج کے بعد فوری رشتہ دیکھنے کی دنیاوی تدابیر تیز کردیں۔

*............*............*............*

**نوٹ** یہ تمام روحانی خدمات صرف دسمبر ۲۰۲۱ سنہ کے لیے ہی ہیں۔ رسالے کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کر کے روحانی علاج منگوائیں۔ ایک فرد کے لیے ایک کوپن استعمال کریں۔ صرف صاحبِ معاملہ ہی علاج منگوا سکتے ہیں۔ نامکمل کوپن، ایک سے زائد افراد کے لیے یا پھر شرائط پر پورا نہ اترنے والوں کو روحانی علاج بھیجنے سے معذرت۔ تعویذات کی تعداد محدود ہوتی ہے۔ اس لیے ختم ہونے پر دوبارہ تیار نہیں کیے جاتے۔ مکمل شرائط پڑھ کر ہی روحانی علاج منگوائیں۔

# تسخیرِ ہمزاد کے اعمال

## ہمزاد سے باتیں کرنے کا خاص عمل

سب سے پہلے ایک ایسا مکان تلاش کریں کہ اس میں عامل کے سوا کسی اور کی آمد ورفت نہ ہو یا کم سے کم عمل کے دوران اس مکان میں کسی اور کا آنا جانا نہ ہو۔ ترکِ حیوانات اور جلالی و جمالی دونوں پرہیزوں کے ساتھ اس عمل کی شروعات کی جائے۔ حصار اپنے گرد کر کے عمل شروع کریں۔ دورانِ عمل صندل، عود کی دھونی دیں۔ عطر وخوشبو وغیرہ کا استعمال کریں۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر عمل کی ابتداء کریں۔

سب سے پہلے سورۂ یٰسین شریف پڑھیں۔ اس کے بعد سورۂ واقعہ پڑھیں۔ اس کے بعد سورۂ توبہ پڑھیں۔ تینوں سورتوں کی تلاوت کے بعد پانچ سو مرتبہ ان اللہ علی کل شیء قدیر پڑھیں۔ اس کے بعد سورۂ فاتحہ پڑھ کر سورۂ ناس سے سورۂ تکاثر تک کی تمام سورتیں پڑھیں۔ اس عمل کو لگا تا پانچ دن تک کریں۔ تیسرے روز آپ کے بدن پر کپکپی شروع ہو جائے گی۔ اس سے خوف نہ کھائیں۔ ایک دو ڈراؤنی صورتیں نظر آئیں گی۔ ان کے ہاتھ میں تلواریں ہوں گی لیکن آپ ان صورتوں سے خوف زدہ نہ ہوں۔ یہ حصار کے اندر داخل ہونے کی قدرت نہیں رکھتیں۔ پانچویں دن ایک نورانی بزرگ آپ کو شربت کا ایک پیالہ عطا کریں گے۔ بس یہی بات عمل کی کامیابی کی علامت ہے۔ شربت کا پیالہ پیتے ہی آپ عامل ہو جائیں گے۔ اس کے بعد آپ جب بھی پانچ مرتبہ ان اللہ علی کل شیء قدیر پڑھیں گے، ہمزاد کی آواز آئے گی "بولئے کیا بات ہے؟ حکم دیجئے کیا کرنا ہے؟ مقصد بیان کیجئے میں پورا کروں گا وغیرہ۔" اس طرح کی بات چیت ہمزاد آپ سے کرے گا لیکن کوئی نظر نہ آئے گا۔ چالیس روز کے بعد ہمزاد مجسم انسانی صورت میں سامنے آ کر بات چیت کرے گا اور آپ کے حکم کی تعمیل کرے گا۔

بغیر اجازت عمل کرنے کی غلطی نہ کریں۔

## عمل ہمزاد

غلام قادر بلوچ صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ عمل ہذا نہایت ہی مصدقہ ہے۔ ہمزاد کو مسخر کرنے کے لئے یہ بات ضرور نوٹ کرلیں کہ کوئی بھی نیک کام کریں، یہ کہہ دیا کریں آؤ ہمزاد فلاں کام کریں۔

مثلاً قرآن پاک کی آپ نے تلاوت کرنا ہے تو تلاوت سے قبل یہ کہہ دو "آؤ ہمزاد قرآن پاک کی تلاوت کریں"، اسی طرح نماز پڑھنا ہے تو یہ کہہ دو "آؤ ہمزاد نماز پڑھیں۔" ہذا القیاس غرض یہ کہ جو کچھ دن بھر آپ کرتے ہیں، ایک بار ہمزاد کو ندا کرو۔ اس سے ہمزاد بہت جلد مسخر ہوتا ہے۔

عروج ماہ نوچندی جمعرات سے عمل شروع کریں۔ دوران عمل پرہیز جلالی و جمالی کے ساتھ عمل بجالائیں۔

چلہ کشی کے تمام آداب وشرائط کو ملحوظ خاطر رکھیں۔

ایک بڑا آئینہ جس میں عامل کے سینہ تک نظر آئے، اس میں دیکھ کر عمل پڑھیں۔

حصار چہاروں قل شریف تین۔ تین بار اور آیت الکرسی گیارہ بار پڑھیں اور حصار قائم کریں۔

اول وآخر 11-11 بار درود شریف پڑھے اور عمل اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھیں۔

دوران چلہ جو کچھ مشاہدات ہوں انہیں کسی پر ظاہر نہ کریں۔

عمل بعد نماز عشاء مقررہ وقت پر بجالائیں۔ حجرہ یا کمرہ، ماسوائے عامل کے دوسرا فرد داخل نہ ہوں۔ بخور لوبان جلائیں۔

اکتالیس یوم کا عمل ہے۔ آخری یوم ہمزاد حاضر ہوگا سوچ سمجھ کر قول واقرار کرلیں۔

عمل یہ ہے۔ "بسم اللہ الرحمن الرحیم یَا لَطِیْفُ یَامُؤَخِّرُ یَا مُسَخِّر۔ اے میرے ہمزاد (نام عامل) حاضر شو حاضر شو۔"

# مجربِ اعمال

قیصر احمد بی اے (کراچی)

## حصار لاثانی امانی

**عبارت عمل:** وَّیَنۡصُرَكَ اللّٰهُ نَصۡرًا عَزِیۡزًا

**ترجمہ:** اور اللہ آپ کی زبردست مدد کرے گا۔

**طریقہ لانیہ:** اس عبارت عمل کو بعد از عشاء اکیس سو (۲۱۰۰) دفعہ، اکیس (۲۱) روز تک پڑھیں اور اگربتی جلا کر اور باوضو ہو کر قبلہ کی طرف منہ کر کے پڑھیں اور تصور اللہ پاک کی رضا کا رکھیں۔

دوسرے طریقے کے مطابق گیارہ سو (۱۱۰۰) دفعہ، گیارہ (۱۱) دن تک پڑھیں۔ اگربتی جلا کر اور باوضو ہو کر اور قبلہ رو ہو کر پڑھیں۔ یہ دونوں طریقے آپ کی ہر قسم کی حفاظت کریں گے۔ ناگہانی آفات سے، بلیات سے اور زمینی آسمانی مخلوق کے شر سے بھی آدمی حفاظت میں رہتا ہے اور اللہ پاک بھرپور طریقہ سے مدد کرتے ہیں۔ جن کے اکثر کام الٹ ہوتے ہیں ان کے لئے لاجواب چیز ہے۔ کسی بھی عمل کو پڑھنے سے پہلے گیارہ (۱۱) دفعہ یہی حصار پڑھ لیں تو پھر عمل کسی بھی صورت میں رجعت میں مبتلا نہیں کرتا ہے۔

## روحانی تحفہ

یہ تحفہ ایک روحانی ہستی کے ذریعے ملا ہے۔ یہ روحانی ہستی پہلے پہل تو مجھے خواب میں ظاہر ہوا کرتی تھی لیکن اب بیداری میں بھی بلانے پر حاضر ہوتی ہے اور میری ہر طرح سے روحانی مدد کرتی ہے۔ اس روحانی ہستی کے لیے میں نے کوئی چلہ نہیں کیا ہے بلکہ یہ ایک عطائے ربی اور اسرار الٰہی ہے۔

**عمل:۔** شہتوت کے پتے اور بیری کے پتے ہم وزن لیں اور ان کو کوٹ چھان کر ملا لیں اور اس میں اپنی مرضی کے مطابق چینی بھی ملا لیں اور پھر دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اس دوائی پر 707 دفعہ یَا کَرِیۡمُ پڑھیں۔

**تشریح:** ہمارے ایک دوست کو جریان کی بیماری ہو گئی تھی اور وہ دن بدن کمزور ہو رہا تھا۔ اس دوست کے لئے میں نے اس روحانی ہستی سے پوچھا تھا۔ روحانی ہستی سے مراد نیک بزرگ کی روح ہر طرح سے رونمائی فرماتے ہیں، اس بزرگ نے یہ نسخہ بتلایا تھا جو میں نے خدمت خلق کیلئے لکھ دیا ورنہ یہ نسخہ میرے سینے میں 5 سال سے بند تھا۔

جریان بہت ہی خطرناک بیماری ہے، اس کے اثرات سے آدمی کھوکھلا ہو جاتا ہے اور مندرجہ ذیل علامات میں گرفتار ہو جاتا ہے۔

۱۔ خون کی کمی ہو جاتی ہے۔

۲۔ اس بیماری سے قوت باہ میں کمی ہو جاتی ہے۔

۳۔ چہرے پر پژمردگی ظاہر ہوتی ہے۔

۴۔ پیشاب کے بعد اور چلتے پھرتے قطرے آتے ہیں۔

۵۔ جب بھی کسی عورت کو مرد شہوت کی نگاہ سے دیکھتا، منی فوراً گرنے لگتی ہے اور کپڑے ناپاک ہو جاتے ہیں۔

۶۔ شہوت بہت ہی زیادہ تیز ہو جاتی ہے۔

۷۔ آنکھیں اندر کو گھس جاتی ہیں۔

۸۔ حافظہ کمزور ہو جاتا ہے۔

# جگہ کے دو (2) خاص حصار

خالد مقبول حفظہ اللہ

حفاظت کے اعمال، روحانی علاج میں بہت اہمیت رکھتے ہیں۔ آج کے دور میں ان اعمال کی ضرورت بہت زیادہ ہوگئی ہے کیونکہ شیطانیت اور سفلیات کے غلبے، گناہوں کی کثرت، تقویٰ میں کمی اور دیگر کئی وجوہات کی بنا پر حصار زیادہ دیر تک قائم نہیں رہتے۔ عموماً ایک حصار کا اثر بہت جلد ختم ہو جاتا ہے۔ صبح کا حصار شام تک چلنا مشکل ہو گیا ہے۔ اس لیے ضرورت اس بات کی ہے کہ کئی طرح کے حصار کا علم ہو۔ کئی حصار کا عامل بنا جائے۔ پھر جیسی ضرورت ہو، ویسے استعمال کیا جائے۔

افراد کے ساتھ ساتھ جگہ کا حصار بہت ضروری ہوتا ہے۔ مگر اس میں بہت غفلت برتی جاتی ہے۔ عاملین اور مریض، عوام وخواص، عالم و جاہل...... کوئی بھی ہو، جگہ کے حصار پر توجہ نہیں دیتے۔ اس کا سب سے بڑا نقصان یہ ہوتا ہے کہ جگہ پر بد اثرات آنے کے بعد اس جگہ پر رہنے والے تقریباً سب افراد ہی متاثر ہو جاتے ہیں اور جب تک جگہ پر سے بد اثرات ختم نہ ہوں، رہنے والے افراد مکمل طور پر صحت یاب نہیں ہو پاتے۔ ان کے حصار بھی صحیح کام نہیں کرتے۔ ان پر بد اثرات ختم نہیں ہو پاتے اور وہ علاج کروا کروا کر تھک جاتے ہیں۔ پھر مایوس ہو جاتے ہیں۔ اس لیے ضرورت اس بات کی ہے کہ جگہ کا مضبوط اور طاقتور حصار کیا جائے۔

## مکان اور رہائش کا حصار

ایک مضبوط اور طاقتور حصار ہے جو ہر طرح کے جادو، سحر، جنات، شیاطین، آسیب، پری، نظرِ بد، حسد اور انسانوں کے شر سے حفاظت کے لیے بہت مفید ہے۔

1 درود تنجینا...... اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَاۃً تُنْجِیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ، وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ، وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّئَاتِ، وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ، وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ، فِی الْحَیٰوۃِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ، اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٌ ...... گیارہ (11) مرتبہ

2 ''اللہ''...... تین سو ساٹھ (360) مرتبہ

3 سورۂ اخلاص...... ایک (1) مرتبہ

4 سورۂ یٰسین...... ایک (1) مرتبہ

5 درود تنجینا...... اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَاۃً تُنْجِیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ، وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ، وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّئَاتِ، وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ، وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ، فِی الْحَیٰوۃِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ، اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٌ ...... گیارہ (11) مرتبہ

اس حصار کو صبح ایک بار پڑھ کر اپنے مکان اور رہائشی علاقے کا حصار کر لیں۔ ان شاء اللہ، اگلی صبح تک ہر طرح سے حفاظت رہے گی۔

حصار کو پڑھ کر شہادت کی انگلی پر دم کریں اور ساتھ ہی پانی پر بھی دم کر دیں۔ شہادت کی انگلی سے تصور میں مکان اور رہائشی علاقے کا حصار کریں۔ شام کو مغرب سے آدھ گھنٹہ قبل پانی چھڑکیں۔

شہادت کی انگلی سے حصار کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ دم کرنے کے بعد قبلہ رخ انگلی کریں اور پھر طواف کی سمت (الٹی گھڑی) انگلی کو گھما کر تصور میں حصار کر دیں۔

## گھر، دکان، زمین کے حصار کے لیے

چور، آفات، بلیات اور دشمن کے شر سے گھر/دکان اور زمین کی حفاظت کے لئے سعد دن اور سعد وقت (قمر در عقرب نہ ہو) میں مٹی کے برتن پر سورۂ فیل لکھیں اور پھر برتن کو گھر، دکان اور زمین کے نیچے صاف جگہ پر دفن کریں۔ جب تک مٹی کا برتن باقی رہے گا، وہ مقام ان شاء اللہ محفوظ رہے گا۔

انتخاب: محمد عمیر

# پسند کی شادی کا انجام

**لڑکے لڑکیاں گھر والوں کے خلاف جا کر پسند کی شادی کرلیتے ہیں۔ عموماً یہ شادیاں کامیاب نہیں ہوپاتیں۔ ایسی ہی کہانی ایک لڑکی کی پڑھیے۔**

شادی کو پندرہ سولہ دن ہی گزرے ہوں گے۔ وہ معمول کے مطابق کچن میں مصروف تھی۔ سخت گرمی میں بہت دل سے کھانا بنا رہی تھی۔ اتنے میں حمزہ کی آواز آئی ''اور کتنی دیر لگاؤ گی تم؟ یہاں بھوک سے میری جان نکل رہی ہے اور تم دو گھنٹے سے کچن میں گھسی ہوئی ہو!''

اس کا لہجہ غصے سے بھرپور تھا۔ دو دن قبل ہی اس کی نوکری چھوٹ گئی تھی۔ یہ شادی ان دونوں کی مرضی سے ہوئی تھی۔ اس لیے دونوں کا اپنے گھر والوں سے اب کوئی لینا دینا نہیں تھا۔

وہ حمزہ کے غصے کو سمجھ رہی تھی۔ وہ بولی ''آ رہی ہوں۔ بن گیا کھانا بس۔''

گرم گرم حلیم سے بھرا ہوا برتن اٹھائے وہ تیز تیز قدموں سے چلتی جیسے ہی کمرے میں داخل ہوئی، وہاں حمزہ غصے سے آگ بگولا ہوا پڑا تھا۔ وہ آگے بڑھ ہی رہی تھی کہ جلدی میں اس کا پاؤں ذرا سا پھسلا، وہ لڑکھڑا گئی اور گرم حلیم اس کے ہاتھ پر گرتے ہوئے زمین پہ پھیل گئی۔

اس کا ہاتھ جل چکا تھا۔ وہ درد سے تڑپ سی گئی۔ ''حمزہ میرا ہاتھ جل......'' اس کا جملہ ابھی مکمل بھی نہیں ہوا تھا کہ حمزہ اس کے سر پر آ پہنچا تھا۔

اس نے ثانیہ کو ایک زوردار تھپڑ جڑھ دیا اور وہ زمین پہ جا گری۔

وہ مکمل حیرانی میں زمین پر گرے ہوئے اسے نم آنکھوں سے دیکھ رہی تھی۔ ''حمزہ!''

''خاموش رہو بے کار عورت۔ کوئی کام تو تمہیں ٹھیک سے آتا نہیں۔ منحوس! آتے ہی اپنی منحوسیت پھیلا دی۔ میری نوکری چلی گئی۔ نہ دن کو سکون ہے نا رات کو۔''

''حمزہ! میں اپنا سب کچھ آپ کے لیے چھوڑ کر آئی ہوں۔ آپ تو مجھ سے محبت کرتے تھے۔''

''ہاں! دماغ خراب تھا میرا جو تم سے شادی کر لی میں نے۔ قسمت پھوٹ گئی تھی میری۔''

وہ جلے ہوئے ہاتھ پر دوپٹہ لپیٹ رہی تھی۔ وہ چپ رہی۔ سنتی رہی۔

''تم جیسی عورت پہ یقین کرنا ہی نہیں چاہیے۔ جو میرے ساتھ بھاگ کر یہاں آ سکتی ہے تو کل کو کسی اور کے ساتھ بھی جا سکتی ہے۔ اور لائی ہی کیا ہو تم؟ چند زیور تو اٹھا کر لا نہ سکی۔''

ان جملوں نے اسے مکمل طور پر توڑ دیا تھا۔ وہ روئی نہیں، کچھ بولی نہیں، بس زمین کو تکتی رہی جیسے اس کی نظر زمین پر جم ہی گئی تھی۔

پھر اچانک حمزہ نے اس کی بازو کو سختی سے تھام کر چیخنا شروع کر دیا ''اب اٹھ کر کچھ کھانے کو لا دو، یہیں پڑی رہو گی کیا؟''

وہ اٹھی اور کچن سے کھانا لا کر حمزہ کے سامنے رکھ دیا۔ حمزہ نے اسے بیٹھنے کا اشارہ کیا۔ وہ بیڈ پہ ٹک گئی۔ وہ مسلسل یہی سوچ رہی تھی کہ اس سے بہت بڑی غلطی سرزد ہوگئی، جس کی سزا اسے تمام عمر بھگتنا ہوگی۔ وہ اپنی سوچوں میں غرق تھی کہ حمزہ بولا ''یہ حلیم یقیناً پڑوس سے آئی ہوگی۔ بہت اچھی بنی ہے۔''

ثانیہ ایک گہرا سانس بھرتے ہوئے دھیمی سی آواز میں بولی ''امی کہتی تھیں ثانیہ تم حلیم بہت اچھی بناتی ہو۔''

دو آنسو اس کی آنکھوں سے پھسل کر اس کے جلے ہوئے ہاتھ پر گر گئے جو اب لال ہو چکا تھا۔ اس کا جملہ ہمیشہ کیلئے ادھورا ہی رہ گیا ''حمزہ! دیکھو نا میرا ہاتھ جل گیا۔''

# نورانی پیالے

Size: 8cm Round, Rs. 50/-



Size: 10cm Round, Rs. 100/-





Size: 12cm Round, Rs. 120/-



Size: 16cm Round, Rs. 240/-

روحانی علاج میں

استعمال ہونے والے خاص نورانی پیالے جن کو ہر کوئی استعمال کر کے فیض اٹھا سکتا ہے۔ کسی اجازت کی ضرورت نہیں ہوتی۔ طریقہ استعمال بھی بہت آسان۔ شرط صرف باوضو ہاتھ لگانا ہے۔ مختلف مقاصد کے لیے مختلف کلاموں کے نورانی پیالے مختلف سائز وں میں دستیاب ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| آیات شفا | ہر طرح کی بیماری کے علاج کیلئے۔ | سورۃ رحمٰن | جگہ پر رحمت، جنات سے نجات اور بڑی بیماری سے شفا۔ |
| سورۃ یٰسین | جادو سے نجات، حصول برکت اور گھر والوں کی آپس میں محبت۔ | چاروں قل | جگہ و مریض کی جادو، جنات، آسیب اور نظرِ بد سے نجات۔ |
| سورۃ مریم | حصول اولاد، بانجھ پن، خوشحالی، دولت اور ہر بیماری سے صحت کیلئے۔ | آیت الکرسی | جادو، جنات، خاص کر شیطانی نظر بد واثرات ختم کرنے اور حفاظت کیلئے۔ |
| اسماء الحسنیٰ | برائے حصول ملازمت، حصول اولاد، حصول محبت، دل نرم کرنے کیلئے۔ | سورۃ مزمل | کشائش رزق، ترقی کاروبار، مشکلات کے حل، دشمن سے نجات کیلئے۔ |

**طریقۂ استعمال:** پیالے میں پانی ڈال کر رات کو بسم اللہ پڑھ کر ڈھک کر رکھ دیں۔ صبح نہار منہ اور دن بھر وہ پانی استعمال کریں۔ اگر پانی چھڑکنا ہو تو چھڑک بھی سکتے ہیں۔ غسل ضروری ہو تو پیالے کے پانی کو غسل والے پانی میں ملا کر غسل بھی کیا جا سکتا ہے۔ پانی ہمیشہ ڈھک کر رکھیں۔ جب بھی ڈھک کر رکھیں، ہمیشہ بسم اللہ پڑھیں۔ بہتر ہے کہ روحانی معالج کی تجویز اور ھدایات کے مطابق استعمال کریں۔ پیالوں کے مختصر خواص درج ذیل ہیں:

نوٹ: پیالوں کی مکمل ورائٹی کے لیے اس لنک پر جائیں۔ مزید تفصیلات کے لیے رابطہ کریں۔ https://bit.ly/2PTx9RN

# روحانی ڈاکٹر

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

### نکسیر

مریض کی پیشانی پر باوضو لِّكُلِّ نَبَاٍ مُّسْتَقَرٌّ وَّسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ لکھنے سے ان شاء اللہ نکسیر بند ہوگی۔ (لکھتے وقت اعراب نہیں لگانے۔ انگلی سے بغیر سیاہی کے اور سیاہی کے ساتھ، دونوں طرح لکھا جاسکتا ہے۔

### زبان کی سوجن

اکتالیس (۴۱) مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کی جائے۔ زبان کی سوجن ختم ہوجائے گی۔

اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا ۚ وَلَىِٕنْ زَالَتَاۤ اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِهٖ ؕ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا ﴿۴۱﴾ (فاطر: ۴۱)

### پائیوریا

مندرجہ ذیل آیت مبارکہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ ان شاء اللہ پائیوریا کا عارضہ جاتا رہے گا۔ منہ کی بدبو بھی ختم ہوجائے گی۔

وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ؕ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ

(الانعام: ۱۳)

### منہ کی پھنسیاں اور چھالے

سورۂ کوثر اکیس (۲۱) مرتبہ بادام پر پڑھ کر اسے گھس کر پھنسیوں اور چھالوں پر لگایا جائے۔ ان شاء اللہ ٹھیک ہوجائیں گے۔

### موذی اور سخت مایوس کن بیماریوں کے لیے

''یاحیی'' موذی اور سخت مایوس کن بیماری میں مبتلا مریضوں کو زعفران کی سیاہی سے لکھ کر یہ نقش مبارک پلائیں اور روحانی عجائبات کا مشاہدہ کریں۔

عبارت نقش مبارک

یاحیی حین لاحیی فی دیمومة ملکه وبقائه

یاحیی یاحیی یاحیی یاحیی یاحیی

### تلی کا بڑھ جانے کا علاج

یہ آیت مبارکہ کو بسم اللہ سمیت لکھ کر تلی کی جگہ باندھیں۔

ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ ؕ (البقرۃ: ۱۷۸)

### گلے کی تکلیف کا علاج قرآن مجید کی تلاوت سے

حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک شخص نے آپ ﷺ سے گلے کی تکلیف کی شکایت کی تو آپ ﷺ نے فرمایا:

عَلَيْكَ بِقِرَاءَةِ الْقُرْآنِ (بیہقی)

ترجمہ:..... ''اس کا علاج یہ ہے کہ آپ قرآن مجید کی تلاوت کریں۔''

### بلغمی امراض کے خاتمہ کے لیے

جس شخص کو بلغمی مرض ہو، وہ سات چھوٹی چھوٹی لاہوری نمک کی کنکریاں (ڈلیاں) لے اور ہر کنکری پر سات مرتبہ آیت الکرسی دم کرے اور روزانہ ایک کنکری نہار منہ کھالے۔ ان شاء اللہ عز وجل، مکمل شفایابی نصیب ہوگی۔

### زچگی میں آسانی

اللہ تعالیٰ نے سورۂ یٰسین کو قرآن کا دل فرمایا ہے۔ زچگی کے دوران تین دفعہ سورۂ یٰسین کو پڑھ کر پانی پر دم کرکے زچہ کو پلانے سے زچگی میں آسانی ہوجاتی ہے۔

### کھانسی کا علاج

کھانسی ہے، بلغم کی زیادتی ہے، ننھی ننھی نمک کی سات کنکریاں لو اور ہر کنکری پر سات مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اور پھونک کر ساتوں کنکریاں پانی سے کھالیں۔ سات دن یہ عمل کریں۔ ان شاء اللہ برسوں کی کھانسی جاتی رہے گی اور بلغم کا پیدا ہونا بند ہوجائے گا۔

# آپ کے مسائل اور ان کا روحانی حل (خالد مقبول حفظہ اللہ)

## بیگم کے باس اس کو بہت تنگ کرتے ہیں

**سوال** میری بیگم کے دفتر میں اس کا جو باس ہے، وہ عجیب شخص ہے۔ ہر وقت میری بیگم کے لیے کوئی نہ کوئی پریشانی کا کام کرتا ہے۔ شاید وہ یہ چاہتا ہے کہ اسے نکال دیا جائے۔ میری بیگم کی تعلیمی قابلیت اس سے کافی زیادہ ہے۔ شاید وہ احساسِ کمتری کا شکار ہے۔

اس سلسلے میں ایک عامل سے رابطہ کیا تو انہوں نے مجھے امنت باللہ کا عمل ایک سو ایک (۱۰۱) بار، گیارہ دن تک پڑھنے کو دیا۔ میں نے وہ عمل پڑھ لیا ہے۔ آپ چیک کرلیں کہ کتنا فائدہ ہوا؟ (ع، دبئی)

**جواب** محترم! آپ کا سوال بہت عجیب ہے۔ فائدہ کا علم جتنا آپ کی بیگم کو ہوگا، اتنا کسی اور کو کیسے ہوسکتا ہے۔ یہ سوال تو آپ کو اپنی بیگم سے کرنا چاہیے کہ گیارہ دن کا عمل ختم ہوگیا ہے۔ عمل شروع کرنے سے قبل اور ختم ہونے کے بعد کا موازنہ کرکے بتائیں کہ باس کا رویہ اب کیسا ہے؟

مزید غلطی یہ ہے کہ جس عامل نے آپ کو وظیفہ دیا ہے، بیگم سے اپ ڈیٹ لے کر ان کو بتائیں، نہ کہ کسی اور کو۔ یہ غلط طریقہ ہے۔

## بندش کے اثرات ختم ہوگئے یا نہیں؟

**سوال** میری ملازمت کا مسئلہ ہے اور وہ نہیں مل رہی۔ بہت کوشش کر چکا ہوں۔ کئی عاملین سے علاج بھی کروا چکا ہوں۔ اصل بندش تو ختم ہوگئی ہے مگر کچھ اثرات باقی ہیں۔ ایک عامل نے مجھے امنت باللہ کا عمل ایک سو ایک بار پڑھنے کے لیے دیا ہے۔ گیارہ دن پڑھنا تھا۔ وہ مکمل ہوگیا۔ اب وہ کہتے ہیں کہ اثرات ختم ہوگئے ہیں مگر یہ پڑھائی جاری رکھیں تاکہ کروانے والی کی روک ہوسکے۔ آپ سے مشورہ کرنا ہے کہ کیا کروں اور دیکھ بھی لیں کہ بندش کے اثرات ختم ہوگئے ہیں یا نہیں؟ (ع، دبئی)

**جواب** بندش کے اثرات ختم ہوگئے ہیں۔ میری تشخیص میں ابھی کوئی آپ پر جادو نہیں کروا رہا۔ البتہ اگر وہ کہہ رہے ہیں کہ عمل کروانے والے کو روکنے کی نیت سے کچھ دن اور پڑھیں تو ضرور پڑھیں۔ یہ تو فائدہ کی بات ہے۔ ضرور اس کا انتظار کرنا ہے کہ پہلے وہ کروائے، پھر ہم اس کا توڑ کریں۔ ابھی سے اس کو روکنے کا انتظام کریں۔

*............*............*............*

## شوہر پر شک ...... نفسیاتی مسئلہ

**سوال** میری پوری فیملی اور گھر پر جادو کے بہت اثرات تھے۔ میرے سسرالی رشتہ دار نے ہم پر عمل کروایا۔ اس کا پتہ میرے شوہر کو بھی چل گیا ہے۔ ہم نے آپ کے ہی کہنے پر ایک عامل سے علاج کروایا ہے۔ انہوں نے دو ہفتے بعد کپڑے چیک کیے ہیں تو تمام کپڑے صاف ہیں۔ مگر میرا شوہر پر شک کرنے کا معاملہ ختم نہیں ہوا۔ اس سے میں بہت پریشان ہوں۔ کئی بار شوہر سے اس بات پر لڑائیاں ہو چکی ہیں۔ اب میں کیا کروں؟ (ن، راولپنڈی)

**جواب** آپ کا معاملہ پہلے بھی نفسیاتی تھا، اب بھی نفسیاتی ہے۔ میری آپ کے شوہر سے بات ہوئی اور انہوں نے بتایا کہ شادی کے آغاز سے ہی آپ ان پر شک کرتی آئی ہیں۔ اس وقت تو کوئی جادو نہیں تھا۔

جہاں تک جادو کا معاملہ ہے، الحمدللہ! وہ بہت حد تک ختم ہوگیا ہے۔ معمولی اثرات رہ گئے ہیں۔ ابھی دو ہفتے مزید علاج جاری رکھیں۔

جہاں تک آپ کے شک والی بیماری ہے، اس کا نفسیاتی علاج کروائیں۔ اگر آپ نے یہ نہ کیا تو پھر آپ کے گھر کو ٹوٹنے سے کوئی روک نہیں سکے گا۔ مرد کی برداشت کا امتحان نہ لیں۔ یہ خامی آپ کے اندر ہے۔ آپ کو ہی اس کا علاج کرنا ہے۔ سب سے زیادہ اس کو اہمیت دیں۔

*............*............*............*

## گھر میں موجود آسیب پریشان کر رہے ہیں

**سوال** میں نے اپنے گھر کے اوپر والے حصے میں کنسٹرکشن کروائی اور اوپر کی منزل بنوائی۔ پہلے چھت تھی، کنارے پر ایک باتھ روم تھا جو بند رہتا تھا اور سالوں سے بند ہی تھا۔ جب کام کروا رہے تھے تو ایک مزدور سے اس باتھ روم میں پیشاب کیا۔ مستری نے کئی دن بعد بتایا کہ آپ کے باتھ روم میں اثرات ہیں۔ جس مزدور نے پیشاب کیا، وہ بہت سخت بیمار ہوگیا اور اس کا اب روحانی علاج ہو رہا ہے۔ اس وقت تک باتھ روم کو ختم کروا چکا تھا۔ میں نے مستری سے کہا کہ پہلے کیوں نہیں بتایا۔ خیر بات آئی گئی ہوگئی اور منزل تیار ہوگئی اور ہم رہنے لگے۔ میری بیوی اور بچوں کے کپڑے غائب ہو جاتے اور کبھی مل جاتے، کبھی نہ ملتے۔ اس کے علاوہ کچھ نہیں ہوتا تھا۔ آپ سے رابطہ کیا تھا تو آپ نے کہا تھا کہ معافی مانگیں اور مٹھائی چھت پر رکھ دیں۔ وہ میں نے رکھی تھی تو دو تین ماہ تک کچھ نہیں ہوا۔ پھر دوبارہ کبھی کبھی ہوتا تھا۔ اس کے بعد مجھے سرکاری نوکری کی وجہ سے الگ گھر مل گیا اور میں وہاں شفٹ ہوگیا۔

نئے گھر میں چند دن تو خیر سے گزرے، اس کے بعد آہستہ آہستہ کچھ واقعات ہونا شروع ہوگئے۔ بچوں کی فٹ بال ساتھ والے گھر میں جا کر گری جب کہ بچوں نے نہیں پھینکی۔ بیوی کے کپڑے ساتھ والوں کے صحن میں گرے ہوئے ملے اور انہوں نے ہمیں واپس کیے۔ گھر میں بیوی اور بچی کے کپڑے کبھی غائب ہو کر ملتے تھے، مگر اب غائب ہوتے ہیں اور چیتھڑے چیتھڑے ہو کر ملتے ہیں۔ بیٹی ایک دن ڈر رہی تھی۔ اس نے اپنے چھوٹے بھائی کا ہاتھ پکڑا اور کہا میرے پاس لیٹے رہو۔ جب دوسری طرف دیکھا تو بھائی وہاں بھی کھڑا ہوا تھا۔

بیوی کے کندھوں پر بہت بوجھ رہنا شروع ہوگیا ہے۔ اب ڈر اور خوف والے حالات گھر میں ہو رہے ہیں۔ ہمیں ڈر ہے کہ کہیں کوئی قیمتی چیزیں غائب نہ ہو جائیں۔ مہربانی فرما کر مدد فرمائیں۔ (ج، بہاولپور)

**جواب** آپ کا معاملہ پہلے بھی چیک کیا تھا اور بتایا تھا کہ جنات ناراض ہیں اور وہ رہائشی تھے، ان کا گھر ٹوٹا۔ آپ کو مٹھائی رکھنے کا کہا تھا۔ آپ نے بھی ایک ہی بار رکھی۔ اس کے بعد رابطہ ہی نہیں کیا۔ جب تین ماہ آرام سے گزرے اور بعد میں دوبارہ واقعات شروع ہوئے تو بتانا چاہیے تھا۔

دوبارہ تشخیص میں یہ سامنے آیا ہے کہ جنات اب دشمنی پر اتر آئے ہیں۔ اگر آپ مٹھائی رکھنے کی پابندی کرتے رہتے تو معاملات میں بگاڑ نہ ہوتا۔ اس لیے میں نے رہائشی جنات میں سے ایک جن کو بلوایا اور اس سے بات کی اور سارے معاملے کی معلومات لی ہیں۔ اس کا کہنا ہے کہ اوپر والے حصے میں ہماری رہائش تھی، ہمیں تنگ کیا گیا، گھر بناتے وقت پاکی ناپاکی کا خیال نہیں رکھا۔ ہم اس لیے غصے میں آئے۔ ایک بار معافی مانگی اور خوراک دی۔ اس کی پابندی بھی نہیں کی۔ اس لیے اب تنگ کریں گے۔

میں نے ان سے صلح صفائی کی درخواست کی تو بڑی مشکل سے اس بات پر معاملہ طے ہوا ہے کہ تین ماہ پرانے والے گھر کی چھت پر ہر جمعرات کو دو تین بوٹیاں گوشت اور ہر جمعہ کو مغرب سے قبل دو تین مٹھائی رکھیں۔ ہم پیچھا چھوڑ دیں گے۔

نئے والے گھر میں آپ لوگ پڑھنے کا اہتمام نہیں کرتے۔ سورۂ بقرہ ایک ہفتہ میں ایک بار پڑھ کر یا پڑھوا کر پانی پر دم کریں۔ اس پانی کے چھینٹے لگوائیں۔ اور یہی پانی سب گھر والے پئیں۔ سامان پر بھی چھینٹے ماریں۔ ہر کمرے میں حصار کریں۔ اور یہ عمل تین ہفتہ لگاتار کریں۔ پھر حالات کی اطلاع کریں۔ یاد رہے کہ مٹھائی اور گوشت کا ناغہ نہ ہو ورنہ پھر صلح صفائی کا راستہ بند ہو جائے گا اور کچھ بھی نقصان ہو سکتا ہے۔

محمد زبیر اعوان

# "وہ لڑکی جس کے ساتھ ایک جنّ نے شادی کرلی تھی"

قسط نمبر: ۲

مغرب کی اذان کا وقت ہو رہا تھا۔ ہم نے واپسی کی اجازت لی تو انہوں نے اگلی شام دوبارہ آنے کی ہدایت کے ساتھ ہی ہمیں الوداع کہا۔ ہم نے ان کے غریب خانے سے نکلتے ہی اپنی اپنی راہ لی، وہ دونوں بہنیں اپنے گھر کو روانہ ہوئیں تو میں بھی اپنے ٹھکانے کیلئے چل پڑا۔

ابھی راستے میں تھا کہ موبائل فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ فون نکالا تو سکرین پر ماورا کا نمبر تھا۔ فون سنا تو وہ بہت ڈری ہوئی تھی اور اپنی طبیعت ایک مرتبہ پھر بگڑنے یعنی جنات حاضر ہو جانے کا بتانے لگی۔ ساتھ ہی درخواست کی کہ پیر صاحب سے رابطہ کریں اور جلد پھر مجھے فون کریں، اگر فون نہ سن پاؤں تو تب بھی مجھ سے ٹیلی فونک رابطے کی کوشش میں رہنا۔

جواباً میں نے اسے پیر صاحب سے خود رابطہ کرنے یا اُن کے ہاں فوری دوبارہ جانے کا مشورہ دیا تو وہ بولی "میں اب اکیلی ہوں، آپ کچھ بھی نہ کریں، بس صرف ٹیلی فون پر میرے ساتھ رہیں" فون پر اس کی عجیب وغریب سی آوازیں بھی سنائی دیں۔ تاہم اس دوران اس نے گاہے بگاہے کچھ نہ کچھ بول کر شاید اپنا دھیان بٹانے کی کوشش کی تھی۔ لیکن میری سانس خشک ہو چکی تھی۔ مجھے سمجھ نہیں آرہی تھی کہ اب کیا کروں؟ ایک لمحے کیلئے یہ خیال بھی آیا کہ ٹیلی فون کال منقطع کر کے اپنا فون ہی بند کر دوں۔ اسے کچھ ہو گیا تو میرے لیے مشکل بن سکتی ہے لیکن اگلے ہی لمحے جب یہ خیال آیا کہ وہ اکیلی ہے اور مجھ سے صرف ٹیلی فون کال سننے کی استدعا کر رہی ہے تو اس کی بات ماننے میں کیا ہرج ہے۔ لیکن دوسرے ہی لمحہ یہ خیال ذہن سے نکال دیا۔

میں نے ماورا سے رابطہ منقطع کر کے بے زاری سے ملک محمد بشیر سہروری قادری سے رابطہ کیا تو اُنہوں نے کہا کہ کچھ وقت اب یہ تکلیف تو برداشت کرنا ہی پڑے گی، اگر کسی کو ہم چھیڑیں گے اور اپنی منوانے کی کوشش کریں گے تو جواباً وہ بھی ہاتھ پاؤں تو مارے گا، ان کا جواب سنا تو مزید کسی سوال کی ہمت نہیں ہوئی۔ اگلے روز میں اپنی ڈیوٹی سے فراغت ملتے ہی ماورا کے ہاں پہنچ گیا اور اس کی کزن کے ہمراہ دوبارہ پیر صاحب ملک محمد بشیر سہروری قادری کے پاس پہنچ گیا۔ ان سے درخواست کی کہ اگر ممکن ہو تو آپ مریضہ کو اس کے گھر پر ہی دم کر دیا کریں کیونکہ خواتین کیلئے اکیلے آنا مشکل ہوتا ہے لیکن انہوں نے کسی کے گھر جانے سے صاف انکار کر دیا، نہ صرف انکار کیا بلکہ اچھی خاصی سنا بھی دیں۔ پھر پہلے دن کی طرح دم شروع کر دیا۔ آج بھی ماورا کی طبیعت خراب ہوئی لیکن وہ پہلے دن کی نسبتاً ادب سے گفتگو کر رہی تھی۔ حاضری کے دوران جنات نے ماورا کی زبانی بتایا کہ وہ سیالکوٹ کے ایک قبرستان میں موجود بوہڑ کے درخت (جہاں سے ماورا واقف تھی اور اس کا بچپن گزرا تھا) سے آئے ہیں، جہاں یہ بچپن میں کھیلا کرتی تھی لیکن یہ ہمیں اکیلا چھوڑ کر لاہور آ گئی، ہم اسے اپنے ساتھ لے جانے کے لیے آئے ہیں، حاضر ہونے والے جنّ نے اپنا نام بھی بتایا جو مذہبی عقیدے کے لحاظ سے مسیحی تھا۔

ملک محمد بشیر سہروری قادری نے اس کو کہا کہ وہ ماورا کو چھوڑ دے لیکن وہ نہ مانا تو ابتدائی طور پر اسے اس کے پیغمبر کا واسطہ دے کر واپس بھیج دیا گیا۔ پہلے روز کی طرح ماورا پھر کچھ دیر کیلئے نیند کی آغوش میں چلی گئی اور پھر اٹھ بیٹھی۔ اب اس کو بھی شاید اس مرحلے کا اندازہ ہو چکا تھا اور چہرے پر کوئی حیرانی نہیں تھی۔

اس دن بھی ایک دن کے وقفے سے آنے کی ہدایت ملی۔ ملک محمد بشیر سہروری قادری نے دوٹوک الفاظ میں کہا "اگر تم سمجھتے ہو کہ یہ مستقلاً ابھی جان چھوڑ دے گا تو ممکن ہے یہ آسان نہ ہو۔ غیر مسلم جنات آسانی سے جان نہیں چھوڑتے، انہیں شرافت کی زبان سمجھ نہیں آتی اور ہم انہیں جلانے کے حق میں نہیں کیونکہ روز محشر ان کو جلانے کا بھی حساب دینا پڑے گا، یہ بھی اللہ

تعالیٰ کی ہی مخلوق ہیں'' میں ان کی منطق کچھ سمجھا اور کچھ نہ سمجھا۔ خیر ایک دن کے بعد ماورا کسی اور کے ساتھ پیر خانے جا پہنچی جہاں اُنہوں نے دم کیا تو پہلے حاضر ہونے والے عیسائی جن کی بجائے اب ایک ہندو جن حاضر ہو گیا۔ وہ ماورا کو دکھائی بھی دیا۔ حیران کن بات یہ تھی کہ اس جن نے بھی وہی پہلے والی کہانی دہرائی۔

یہی وہ دن تھا جب انکشاف ہوا کہ یہ کوئی ایک، دو نہیں بلکہ جنات کا پورا گروہ ہے جو ایک جگہ پر رہتے ہیں اور مختلف مذاہب سے تعلق رکھتے ہیں، آتے جاتے ہوئے ان میں سے ہر کوئی بھی ماورا کو تنگ کرنے پہنچ جاتا ہے اور وہ اسے اپنی بیوی بنا کر رکھنا چاہتا ہے۔ جنات کا دعویٰ تھا کہ وہ ان کے نکاح میں ہے، حق زوجیت بھی ادا کرتے ہیں جس کی تصدیق ماورا نے بھی کی۔

ماورا کے بقول بعض اوقات جنات آنے کے بعد اس کو غسل کی ضرورت پڑ جاتی تھی۔ دم کا ایک سلسلہ چل نکلا تھا اور وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ جنات نے بھی زیادہ تنگ کرنا شروع کر دیا۔ پہلے وہ ہفتے میں ایک آدھ دن آتے لیکن ماورا کو پہلے ہی ان کی آمد کا احساس ہو جاتا تھا تو وہ اپنی طبیعت کے بگاڑ کو دیکھتے ہوئے کسی اکیلے کمرے میں چلی جاتی تاکہ اسے زیادہ تکلیف نہ سہنی پڑے۔ اب چونکہ جنات کو بھگانے کی کوششیں شروع ہو چکی تھیں تو جواب میں وہ بھی چھیڑ چھاڑ سے باز نہیں آ رہے تھے۔

اب ایک نئی پریشانی یہ کھڑی ہو گئی تھی کہ وہ کسی بھی وقت تنگ کرنے پہنچ جاتے تھے، ماورا کو پیر صاحب کے ریفرنس سے ہی ایک اور گھر میں منتقل کرنے کا فیصلہ کیا گیا جہاں ان کی ایک مرید بھی رہتی تھی اور وہ بھی ہلکا پھلکا دم درود کر لیتی تھی، ایک دو دن بعد ماورا کو ضروری سامان سمیت رہائشی پلازہ کے اس نئے گھر میں منتقل کر دیا گیا، جہاں ابتدائی تعارف کے بعد گھر کی کرایہ دار مالکن کو ماورا کی صورتحال بارے آگاہ کیا گیا۔

چند ہی دنوں میں ماورا نے نئے گھر میں ایڈجسٹ کر لیا تھا لیکن اس پر جنات کا سایہ بدستور موجود تھا۔ اب طبیعت بگڑنے پر وہ خاتون اتنا کر لیتی تھی کہ جنات تھوڑی دیر گپ شپ کرنے کے بعد وہاں سے چلے جاتے تھے۔ (جاری ہے)

# مجرب عملیات

## شیخ العاملین حضرت مولانا امان اللہ صاحب نوراللہ مرقدہٗ

### برائے دفعیہ جن

اگر کسی کے گھر جن کا اثر ہو یا جن وغیرہ آواز دیتے ہوں تو مندرجہ ذیل نقش کو لکھ کر دروازہ پر لٹکاؤ۔ ان شاء اللہ جن دفع ہو جائیں گے۔

نقش یہ ہے:



### عمل برائے ناف

اگر ناف ٹل جائے تو یہ نقش لکھ کر ناف پر باندھیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ب | ح | د |
| ر | د | ا | ی |
| د | در | م | م |

### حل المشکلات

ایک سو (۱۰۰) دفعہ بعد از نماز عشاء و فجر، مندرجہ ذیل آیت پڑھے اور اول و آخر درود شریف بھی پڑھے۔ وہ آیت یہ ہے:

رَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ ﴿۱۰﴾ (القمر: ۱۰)

# جدائی کے مجرب عملیات

**مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ**

## جدائی کا قرآنی عمل

وَاَلْقَیْنَا بَیْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ ط

(المآئدۃ:۶۴)

چالیس (۴۰) یوم تک روزانہ دو قبروں کے درمیان بیٹھ کر سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھتا رہے۔ اول و آخر درود شریف تین تین مرتبہ پڑھتا رہے اور جن کے درمیان عداوت مقصود ہو، ان کا نام بھی لیوے، پھر دعا مانگے۔ ناجائز محل میں نہ کرے ورنہ نقصان ہوگا۔

## دشمنوں کو متفرق کرنے کے لیے

حضرت صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ اپنی کتاب رموز خاتم سلیمانی میں تحریر فرماتے ہیں کہ مندرجہ ذیل وفق گندے انڈے پر شرف عطارد میں لکھیں پھر اس کو دشمن کے گھر میں توڑ دیں۔ پس اُس گھر والے متفرق ہو جائیں گے۔ اور کبھی بھی ایک جگہ جمع نہ ہوسکیں گے۔

| | | |
|---|---|---|
| | ط | |
| ج | ھ | ز |
| | ا | |
| ح | | و |
| د | | ب |

## نمک کی کنکریوں والا عمل

نمک کی سات کنکریاں لے کر دونوں شخصوں کے نام مع ان کی ماؤں کے نام کے ساتھ یہ آیت ہر کنکری پر سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور آگ میں ڈالے، دونوں میں جدائی ہو جائے گی۔ یہ عمل شنبہ یا سہ شنبہ کو کرنا ہے۔ وہ آیت یہ ہے:

وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَیْنِ اَیْدِیْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰهُمْ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ ۝۹ (یس:۹)

## ناجائز تعلقات ختم کرنے کے لئے

ڈاکٹر سید قمر رضا مشہدی تحریر فرماتے ہیں کہ ہر قسم کے ناجائز تعلقات ختم کرنے کے لئے یہ عمل تیر بہدف ہے۔ کبھی بھی ناکامی کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ لیکن اس بات کو مدِ نظر رکھیں کہ اگر آپ نے غلط جگہ تعلقات ختم کرنے کی کوشش کی تو آپ اس کی رجعت سے کبھی نہیں بچ سکتے۔

کسی بھی مہینے کی آخری منگل یا سنیچر کو دوپہر خالی مکان میں بیٹھ کر اول اپنا حصار کرلیں۔ اس کے بعد ننگے سر یہ وظیفہ ایک ہزار دس (1010) مرتبہ پڑھ لیں ''یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْقَهْرِ یَا قَهَّارُ'' اور جن کے درمیان تعلقات ختم کرنے ہوں ان کا تصور کریں۔ تین (3) دن ایسا کریں، ان شاء اللہ کبھی ناکامی نہیں ہوگی۔

## ناجائز محبت کرنے والوں میں جدائی

اگر دو شخصوں میں یا عورت اور مرد میں ناجائز محبت ہو تو اس کے لیے چاند کے مہینوں کی آخری تاریخوں میں بوقت زوال سورۂ قارعہ باوضو ایک ایک بار پڑھ کر مرد کے سیدھے (دائیں) پاؤں کی مٹی اور عورت کے الٹے (بائیں) پاؤں کی مٹی لے کر اس پر دم کرلے اور کسی ایک کے مکان کی چوکھٹ کے نیچے دفن کر دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ عداوت ہو جائے گی۔ ناجائز مقصد کے لیے نہ کرے، نقصان ہوگا۔

## دو آدمیوں کے درمیان عداوت

دو آدمیوں میں عداوت پیدا کرنے کے لیے سورۂ عصر کالی مرچ یا تھوڑی سی رائی پر اکیس (۲۱) مرتبہ دم کر کے گھر میں ڈال دیں۔

**نوٹ:** درج بالا کوئی بھی عمل ناجائز جگہ پر نہ کیا جائے۔

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف** سات سلام اور چہل کاف کا عمل ”پیرانِ پیر غوثِ اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ“ سے منقول ہے۔ یہ عمل سایہ اور جادو کا خاص توڑ ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے لئے صرف اجازت کی ضرورت ہے۔ اجازت نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔ اس عمل کے ذریعے سے جنات، جادو ٹونہ اور نظرِ بد کا علاج کر سکتا ہے۔ چہل کاف کے عامل اور اہلِ خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سب محفوظ رہتے ہیں بشرطیکہ وہ اجازت لیتے وقت پہلے سے جادو اور جنات کے مریض نہ ہوں۔ چہل کاف وہ عمل ہے جو عاملین میں بہت مقبول ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کا ماہرانہ استعمال کرنا آتا ہو۔ اسلحہ تو بہت لوگوں کے پاس ہوتا ہے مگر اچھی طرح چلانا کسی کسی کو ہی آتا ہے۔ یہی روحانی اسلحہ کا بھی معاملہ ہوتا ہے۔ اگر اسلحہ کو صحیح استعمال نہ کرنا آتا ہو یا پھر بوقت ضرورت پاس نہ ہو، بیشک سامنے رکھا ہو، تو دشمن مار جائے گا۔ اس لئے دنیاوی اسلحہ کی طرح روحانی اسلحہ کو بھی ہر وقت لوڈ رکھنا چاہئے تاکہ بوقت ضرورت فوری استعمال کیا جا سکے۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں، جو لوگ اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو اور جنات سے متاثرہ لوگوں کا علاج سیکھ کر کرنے والے افراد، خود کو اور اپنے گھر والوں کو جادو اور جنات سے خود عمل کر کے نجات دلانے والے افراد۔

**اجازت لینے کے فائدے** اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام چہل کاف کے پیچھے جو جنات ہیں، ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔ اس عمل سے ہر جائز کام لیا جا سکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ہر قسم کے جادو کا علاج | ہر طرح کی بندش سے نجات | ہر طرح کے جنات سے نجات | مسلط جن کو حاضر کرنا | جنات کو جلانا |
| جگہ سے جادو جنات نکالنا | روحانی تشخیص | محبت اور حاضری مطلوب | زبان بندی اور جدائی | مختلف بیماریوں کا علاج |
| | تسخیر و شادی کے لئے | ہر مقصد کے لئے | | |

**اجازت لینے کے بعد کیا حاصل ہو گا** اس عمل کے لئے کسی چلّہ کشی کی شرط نہیں ہے۔ اجازت لینے کے بعد آپ کو سات سلام اور چہل کاف کی ایک معمولی تعداد روزانہ (جب تک عمل رکھنا چاہیں) پڑھنی ہوتی ہے۔ اس کے پڑھنے سے آپ کی روزانہ حاضری لگتی رہے گی اور اس عمل کے پیچھے جنات آپ کی بوقت ضرورت مدد کریں گے۔ اس عمل کے پیچھے چونکہ جنات کی ایک بڑی تعداد ہے، اور وہ سب ہی جادو اور جنات کے علاج کرنے میں ماہر ہونے کے ساتھ دیگر دنیاوی کاموں میں بھی معاون ہوتے ہیں۔ اس لئے روزانہ پڑھتے رہنے سے وہ بھی مدد کو تیار رہتے ہیں۔ اس کی مثال ایسی ہے کہ جب پولیس کی ضرورت پڑتی ہے تو 15 پر کال کی جاتی ہے۔ کون آتا ہے؟ اس کا کوئی نہیں سوچتا، بس آنا چاہئے۔ اسی طرح جب اجازت یافتہ پڑھتا ہے تو اس کی کال بھی چہل کاف والوں کو جاتی ہے اور وہ آتے ہیں اور جس کام کے لئے پڑھا گیا ہوتا ہے، اس میں معاونت کرتے ہیں۔ اگر کسی کی نظر کھلی ہو تو اس کو جنات واضح نظر بھی آتے ہیں۔

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**ہدیہ 5100 روپے**

روحانی درسگاہ دار العمل چشتیہ لاہور پاکستان
0333-7772775 0309-7772775 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# ساتِ سلام چہل کاف

ہدیہ 5100 روپے

عاملین اپنے مریضوں کو اجازت دلوائیں اور اپنی شہرت میں اضافہ کریں

سات سلام اور چہل کاف کا عمل ایک خاص عمل ہے جس کی اجازت جاری ہوتے ہی جنات کی معاونت حاصل ہوجاتی ہے۔ الحمدللہ! بہت عاملین اپنے مریضوں کو اجازت دلوا رہے ہیں اور اُن کی شہرت میں اضافہ ہو رہا ہے۔ اُن کو کوئی محنت نہیں کرنی پڑتی اور مریضوں کو بہت فائدہ ہوتا ہے۔ خاص کر جادو اور جنات کے مریضوں کو بہت زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔ آج کے مصروف ترین دور میں مریضوں کے لیے محنت کرنا، راتوں کو ان کے لیے پڑھنا ممکن نہیں رہا۔ اس کا واحد حل مریضوں کو ایسے اعمال کی اجازت دلوانا ہی ہے، جو عاملین کے عمل ہوں۔ ہمیں صرف نام معہ والدین اور شہر بتانا ہوتا ہے۔ باقی سارے معاملات عامل اور مریض کے درمیان ہوتے ہیں۔



# ”یا حافظ یا حفیظ“ کے حصار کی خاص اجازت

ہر قسم کی آفات و بلیات، جادو، جنات، نظر بد، شیطان وغیرہ سے حفاظت کے لیے بہت مجرب ہے۔ خصوصًا ایسے مریض جو جادو جنات کا علاج کروا رہے ہوں اور بار بار اثرات واپس آجاتے ہوں۔

روحانی درس گاہ سے خاص اجازت حاصل کریں اور بغیر چلہ کشی کے مریض اس کو استعمال کرسکتے ہیں۔ خاص اجازت ملتے ہی غیبی مخلوق کی معاونت بھی شروع ہوجاتی ہے۔ **الحمدللہ!** کئی عاملین نے اپنے مریضوں کو اجازت دلوائی اور بہترین نتائج پائے۔ صرف مریض کا نام معہ والدین اور شہر ہمیں بتائیں، باقی تمام معاملات خود کریں۔ جو لوگ چلہ کشی کرنا چاہیں، وہ بغیر فیس اعمال کا کوپن پُر کرکے چلہ منگوا سکتے ہیں۔

ہدیہ 2100 روپے

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ
0309-7772775, 042-35410586
ruhanidarsgah
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0333-7772775 ruhanidarsgah97

# لوح برج قوس حاکم سیارہ مشتری

یہ لوح ان تمام افراد کیلئے مؤثر ہے جن کی تاریخ پیدائش 23 نومبر تا 22 دسمبر ہے یا جن افراد کا نام ان حروف (ف) سے شروع ہوتا ہے۔

اس اسم کی برکت سے دوزخ کے ساتوں دروازے مومنین پر بند ہوتے ہیں۔

## خواص لوح قوس

برج قوس کی یہ لوح سیر و سیاحت کرنے والے افراد کیلئے نفع بخش ثابت ہوتی ہے۔ بطور پرائیویٹ سیکرٹری کام کرنے والے افراد اور سیاستدانوں کیلئے اچھی شہرت کی ضامن ہے۔ یہ لوح مال و دولت اور خوش بختی کو اس طرح کشش کرتی ہے جیسے لوہے کو مقناطیس۔ اقتصادی بدحالی کو ختم کرتی ہے۔ حصول ملازمت، حصول رشتہ، پیغام نکاح، بیرون ملک سفر جیسے امور میں خضر راہ ثابت ہوتی ہے۔ پبلسٹی کا کام کرنے والے افراد، ماڈلنگ کا کام کرنے والے افراد کیلئے خوش قسمتی لاتی ہے۔



# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم 786 بار

قیمت: 270 روپے۔ فی کاپی (100 تعویذ) بڑا سائز

قیمت: 90 روپے۔ فی کاپی (100 تعویذ) درمیانہ سائز

ہر جائز مقصد کے حصول * ہر پریشانی سے نجات * ہر مرض سے شفاء * اللہ کی رحمت کے لیے * برکت کے لیے * ہر طرح کی بندش سے نجات * ہر طرح کے جادو کا توڑ * ہر طرح کے جنات سے نجات * رزق کی فراوانی * آمدنی میں اضافہ * کاروبار کی ترقی * مال زیادہ اور جلد بکنا * رشتہ جلد اور اچھی جگہ ہونا * تعلیمی میدان میں کامیابی * امتحان میں کامیابی * عہدے میں ترقی * زندگی کے مختلف معاملات میں کامیابیاں اور ترقیاں * محبت کا حصول * تسخیر خلائق کیلئے اس تعویذ کو استعمال کریں۔

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

اپنی زندگی کے ہر قدم پر کامیابیوں سے ہمکنار ہونے اور ناکامیوں اور شرور سے حفاظت اور جملہ مقاصد میں بامراد ہونے کے لئے درج ذیل الواح اپنا ثانی نہیں رکھتی۔ تمام الواح ''کاغذ'' سے تیار کردہ ہیں۔ آج ہی رابطہ فرمائیں اور ان الواح کے حیرت انگیز کرشمات ملاحظہ فرمائیں

## لوح شرف زہرہ

شرف زہرہ کے خاص وقت کا عاملین کے ساتھ ساتھ عوام الناس کو بھی بہت شدت سے انتظار رہتا ہے۔ چونکہ یہ وقت کئی اعتبار سے بہت ہی قیمتی وقت ہوتا ہے۔ اس خاص وقت میں تسخیر، کاروبار، رزق، روزگار، عزت وشہرت ومقبولیت، آمدنی میں اضافے وغیرہ کے لئے اعمال تیار کیے جاتے ہیں۔ جن کا ہر طریقے سے بہت اچھا رزلٹ ملتا ہے۔ تو آپ سب کیلئے اس بار ہم شرف زہرہ کے موقع پر آپ کے سامنے ایک خاص لوح پیش کر رہے ہیں۔

### لوح بنوانے کے چند خاص فوائد

تسخیر خلائق، گاہکوں کا رش، کاروبار میں ترقی، روزگار میں وسعت، آمدنی میں زبردست اضافہ، حلقہ احباب میں وسعت، عزت وشہرت، مقبولیت میں اضافہ، عوام خواص میں پذیرائی وغیرہ وغیرہ۔

**ہدیہ لوح شرف زہرہ: 1600 روپے**

## لوح رجعت

ہر ایک چیز، ہر ایک فعل، ہر ایک عمل، ہر ایک مشینری، ہر ایک کام، ہر ایک سواری، ہر ایک گاڑی، ہر ایک فروٹ، ہر ایک سبزی، ہر ایک دوائی اور میڈیسن الغرض ہر ایک چیز کے استعمال کے کچھ اصول، کچھ قواعد، کچھ ضوابط، کچھ آداب، کچھ رعایت، کچھ احتیاط، کچھ تحفظات، کچھ معاملات، کچھ طریقہ کار ہوتے ہیں۔ اگر ان کا خیال نہیں رکھیں گے، بے خیالی کریں گے۔ بے اعتدالی کریں گے۔ ضابطے سے ہٹ کر کریں گے۔ قاعدے اور قانون پر عمل نہیں کریں گے۔ تو رجعت لازمی ہوگی۔ ضرور ہوگی اور یہ لوح ہر طرح کی رجعت، ہر ایک قسم کی رجعت، ہر عمل کی رجعت، ہر وظیفہ کی رجعت میں مبتلا لوگوں، عوام الناس، عاملین، روحانی معالجین کیلئے بہتر بھی ہے۔ فائدہ مند بھی ہے۔ مؤثر بھی ہے۔ مجرب بھی ہے۔ آزمودہ بھی ہے اور روحانی لوگوں کیلئے ازحد ضروری بھی ہے۔

**(ہدیہ: 1600 روپے)**

## لوح شادی

لوح شادی الحمدللہ رزلٹ کے اعتبار سے بہت اچھی ہے۔ آیات قرآنیہ اور اسماء الحسنیٰ پر مشتمل یہ خاص لوح ہے۔ شادی کے مسائل خواہ جس طرح کے بھی ہوں۔ شادی کے مسائل خواہ جب سے ہوں۔ شادی کے مسائل کی وجہ خواہ کچھ بھی ہو، شادی میں رکاوٹ بے شک کسی بھی وجہ سے ہو، پسند کی شادی میں رکاوٹ ہو۔ خاندانی رکاوٹیں ہوں۔ عمر کا مسئلہ ہو' قوم کا مسئلہ ہو' خاندان کا مسئلہ ہو' زبان کا مسئلہ ہو' برادری کا مسئلہ ہو' رنگ کا مسئلہ ہو' تعلیم کا مسئلہ الغرض کچھ بھی مسئلہ ہو۔ لوح شادی بنوایئے۔ اللہ پاک سے امید رکھیئے۔ شادی کی تیاریاں کیجئے۔ ٹینشن فری ہوجایئے۔ ہوجائے گی آپ کی شادی، بنوایئے لوح اور فوری دیکھیئے اس کا خاص اثر۔ ان شاء اللہ

**(ہدیہ: 1600 روپے)**

## ''لوح حصولِ دولت، کامیابی وشہرت''

* تمام ایسے افراد، جو چاہتے ہیں کہ ان کی رزق ودولت میں اضافہ ہو۔

* قرض میں ڈوبے ہوئے افراد، جن کو قرض ادا کرنے کا کوئی راستہ نظر نہ آ رہا ہو۔ * ایسی خواتین جن کا کوئی سہارا نہ ہو اور رزق کا کوئی ذریعہ نہ ہو۔ * دینی ودنیاوی کسی بھی پیشے سے تعلق رکھنے والے افراد جو شہرت کے خواہشمند ہوں۔ * ڈاکٹرز، انجینیئرز، ٹیچرز، وکیل، عامل، طبیب اور اس طرح کے وہ لوگ، جن کا رابطہ عوام کے ساتھ رہتا ہے اور وہ چاہتے ہیں کہ ہم اپنے فن میں بہت شہرت پائیں۔

* عاملین، حکماء، ڈاکٹرز، دکان دار اور ایسے کاروباری افراد، جن کا رابطہ عوام کے ساتھ رہتا ہے اور وہ چاہتے ہیں کہ ان کی دولت میں بہت اضافہ ہو وہ لوح حصولِ دولت، کامیابی وشہرت لازمی بنوائیں۔

**(ہدیہ: 1600 روپے)**

سیدنا سبطین حیدر شاہ گیلانی (دیپالپور)

# مجرب اعمالِ شر

## دشمن کو ہلاکت کرنے کا عمل

یہ عمل میرا ذاتی تجربہ ہے۔ میں نے ایک مرتبہ اس کو ایک آدمی کو ہلاک کرنے کے لیے کیا تھا مگر عمل نے اپنا اثر بہت سخت دکھایا تھا۔ میں نے اہل بیعت ہونے کے ناطے سے اس کو معاف کر دیا تھا۔ اس عمل نے تین دن بعد اپنا اثر شروع کر دیا تھا، جب میں نے اس کا اثر دیکھا تو بند کر دیا تھا۔ اصل میں اس کے بند کرنے کی وجہ یہ تھی کہ جس آدمی کے لیے میں نے یہ عمل کیا تھا تیسرے دن اس آدمی پر پاکستان ایکٹ کے تحت 307 لگ گئی تھی۔ میں نے صرف اس لئے اس کو چھوڑا تھا کہ عمل میں کر رہا تھا میرا دشمن جیل میں 307 کا کیس بھگت رہا تھا۔ لیکن اس نے نہ کسی اور کو قتل کرنے کا ارادہ کیا تھا۔ میں نے سوچا کہ یہ خود قتل ہو تو پھر ٹھیک ہے۔ اگر یہ کسی کو قتل کر دے گا تو پھر دوسرے فریق کو کس گناہ کی سزا ملے گی۔ بس یہ بات سوچ کر بند کر دیا تھا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا قافلہ جب دریا سے گزر گیا تھا اور فرعون کا قافلہ دریا میں داخل ہوا تھا تو اس وقت حضرت موسیٰ علیہ السلام پر یہ وظیفہ وحی کی صورت میں نازل ہوا تھا کہ تمام مل کر اس کا وظیفہ کرو تو تمہارا دشمن ختم ہو جائے گا۔ یہ وظیفہ مجھے میرے استاد محترم حضرت علامہ حافظ عبدالحمید سجاد (ایم اے عربی) سے ملا تھا۔ انہوں نے عطا کیا تھا اور یہ ان کا بھی تجربہ ہے۔ طریقہ اس کا یہ ہے کہ اپنے نام کے اعداد نکال کر اور اپنے دشمن کے نام بمعہ والدہ اعداد نکال کر اس کو گیارہ گُنا کر لیں پھر اس تعداد میں بعد نماز عشاء تین ہزار مرتبہ اور باقی ہر نماز کے بعد پڑھیں۔ چلتے پھرتے بھی پڑھتے رہیں اور دشمن کا تصور ہر وقت سامنے رکھیں۔ دوسرا طریقہ جو ہم نے خود کیا تھا وہ یہ ہے کہ اول آخر درود پاک ابراہیمی گیارہ گیارہ مرتبہ اور پندرہ ہزار مرتبہ روزانہ پندرہ دن پڑھنا ہے۔ ان شاء اللہ پندرہ دن کے اندر دشمن کا جنازہ نکل جائے گا۔

## برائے زبان بندی

اس نقش کو ہر طرح کی زبان بندی کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ مثلاً میاں بیوی کی زبان بندی، حاکم محکوم کی زبان بندی۔ اگر کسی سے کوئی کام نکالنا ہو تو اس کی زبان بندی یعنی کہ ہر طرح کے لوگوں کی زبان بندی کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ نقش کے نیچے فلاں بن فلاں کی فلاں بن فلاں ضرور لکھیں۔ دو عدد نقش لکھیں۔ ایک اپنے پاس رکھیں، دوسرا کسی خاص مقام پر وزن کے نیچے دیں یا پھر کسی درخت کے ساتھ باندھ دیں جہاں نقش ہر وقت حرکت میں رہے۔ ان شاء اللہ ہر طرح کی زبان بندی کے لیے مفید ہے۔ حد درجہ 41 دن تک انتظار کریں، دوسرے فریق (جس کی زبان بندی کرنی ہے) کو پانی میں گھول کر سات، چودہ اکیس دن تک پلایا بھی جا سکتا ہے۔ مثلاً میاں بیوی کو یا بیوی خاوند کو پلا سکتی ہے۔ کسی دوسرے کی مدد بھی لی جا سکتی ہے۔ اگر پلایا جائے تو ان شاء اللہ زیادہ فائدہ مند ثابت ہو گا۔ اگر پلانا ہے تو پھر تین عدد نقش کسی بھی وقت لکھے جا سکتے ہیں۔ بہتر تو ہے کہ نوچندی اتوار کو ہر نقش تیار کر کے رکھ لیں۔ نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۸۹ | ۶۰۰ | ۵۹۵ | ۵۹۰ |
| ۵۹۴ | ۵۹۱ | ۵۸۸ | ۶۰۱ |
| ۵۹۲ | ۵۹۷ | ۵۹۸ | ۵۸۷ |
| ۵۹۹ | ۵۸۶ | ۵۹۳ | ۵۹۶ |

## دشمن کو ہلاک کرنا

بکری کا کلیجہ لے کر روبرو رکھیں، 41 عدد کیکر کے کانٹے لے کر پاس رکھیں اور دشمن کا نام لے کر اس کلیجے میں چبھوتے جائیں۔ ایک کانٹا منہ میں رکھ کر 41 مرتبہ سورۃ تبت یدا بغیر تسمیہ کے پڑھیں۔ اس طرح تمام کانٹے کلیجہ کے اندر چبھو دیں۔ اس کے بعد کپڑا ڈال کر دشمن کا تصور مردہ کر کے جنازہ پڑھیں اور دفن کر دیں۔ صرف ایک ہی دن میں کافی ہے۔ عمل قبرستان میں کریں۔ خدا تعالیٰ کو جواب بھی دینا ہے، دیکھ کر کریں، سخت عمل ہے۔ ناجائز کرنے والا خود ذمہ دار ہوگا۔

# شرفِ قمر کے اعمال

## اراکین روحانی علاج گاہ

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 14-12-21<br>17:09 | 14-12-21<br>19:09 |

### تحفظ اور حفظِ جان کے لئے

اس نقش کو جلی آ ہو پر تحریر کر کے چاندی کی تختی میں بند کر کے اپنے گلے میں پہن لیں اور نقش لکھتے وقت سعد وقت کا انتخاب کریں۔ خواہ ہزار دشمن ہی کیوں نہ ہوں بے ضرر رہیں گے۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| الر | الر | الر | الر |
| کھیٰعص | کھیٰعص | کھیٰعص | کھیٰعص |
| طٰہٰ | طٰہٰ | طٰہٰ | طٰہٰ |
| الم | الم | الم | الم |

### مطلوب مطیع ہو

اگر کسی شخص کی خواہش ہو کہ وہ اپنے محبوب کو اپنا مطیع بنالے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد فائدہ منداور مفید ہے۔ درج ذیل نقش کو اگر اپنے بازو پر باندھ کر محبوب کے پاس جائے تو یقیناً وہ اس کی طرف مائل ہوگا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| یُحِبُّوۡنَہُمۡ | کَحُبِّ | اللّٰہِ | وَالَّذِیۡنَ |
| کَحُبِّ | اللّٰہِ | وَالَّذِیۡنَ | اٰمَنُوۡۤا |
| اللّٰہِ | وَالَّذِیۡنَ | اٰمَنُوۡۤا | اَشَدُّ حُبًّا |
| وَالَّذِیۡنَ | اٰمَنُوۡۤا | اَشَدُّ حُبًّا | لِّلّٰہِ |

# ہبوطِ قمر کے اعمال

## اراکین روحانی علاج گاہ

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 01-12-21<br>20:12 | 01-12-21<br>21:50 |
| 29-12-21<br>05:40 | 29-12-21<br>07:22 |

### اخراج دشمن

جب یہ ارادہ ہو کہ کسی دشمن کو اس کے مکان یا محلہ یا قصبہ سے نکال کر آوارہ کردیں تو سورۃ الم ترکیف کے اعداد میں اس شخص کے نام کے اعداد معہ والدہ ملا کر حاصل جمع کو مثلث میں پُر کریں اور اس شخص کے مکان یا رہ گزر میں دفن کریں تو مطلب حاصل ہوگا۔ اعداد سورۃ مذکور کے پانچ ہزار آٹھ سو چھیاسٹھ (۵۸۶۶) ہیں۔

### بیمار کرنا

جب کسی ظالم شخص کو بیمار کرنا مقصود ہو تو عدد آیت فِیۡ قُلُوۡبِہِمۡ مَّرَضٌ ۙ فَزَادَہُمُ اللّٰہُ مَرَضًا ۚ وَلَہُمۡ عَذَابٌ اَلِیۡمٌ (البقرہ:۱۰) میں اس شخص معہ والدہ کے اعداد ملا کر مثلث میں لکھے اور آیت کو اس شخص کے نام کے مطابق پڑھ کر نقش پر دم کر کے مطلوب کے رہ گزر یا قبرستان میں دفن کرے۔ میزان اس آیت کی تین ہزار چار سو بیانوے (۳۴۹۲) ہے۔

اگر اس شخص کو عذاب سے رہائی دلانا مقصود ہو، جب کہ وہ گناہوں سے توبہ کرلے تو آبِ رواں کے کنارے اس آیت کو انہی اعداد کے مطابق پڑھے تاکہ اثر دور ہوجائے۔

نوٹ: صرف جائز جگہ کرنے کا اجازت ہے۔

# نظراتِ سیارگان کے اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## شمس تسدیس مشتری

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| شمس تسدیس مشتری | 19-12-21 01:05 | 20-12-21 05:31 | 21-12-21 10:01 |

## ترقی رزق کا تعویذ

شمس تثلیث مشتری کے وقت کے دوران مشتری کی ساعت میں سفید کاغذ پر گیارہ سو گیارہ (۱۱۱۱) بار "یامُغنِیُ" زعفرانی سیاہی سے لکھیں۔ اگر اس میں مشک بھی شامل کرلیں تو سونے پہ سہاگہ والی بات ہے۔ پھر اوّل و آخر تیرہ مرتبہ درود شریف اور درمیان میں گیارہ سو گیارہ (۱۱۱۱) بار "یامُغنِیُ" پڑھ کر اس تعویذ پر دم کریں۔ پورے عمل میں شمس اور مشتری کے بخورات جلاتے رہیں۔ جب تعویذ تیار ہوجائے تو اس کو بخور کی دھونی دیں۔ جس سائل کو بھی دیں، اس کو گیارہ سو گیارہ (۱۱۱۱) بار "یامُغنِیُ" کم از کم اکیس (۲۱) اور زیادہ سے زیادہ چالیس (۴۰) دن کے لیے پڑھنے کو دیں۔ عمل جس دن ختم کریں، اس دن سواکلو شیرینی پر ایک سو بارہ (۱۱۲) بار پڑھ کر نابالغ بچوں میں بانٹ دیں۔ پھر ایک سو بارہ (۱۱۲) بار کا ورد جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ، خوب رزق میں ترقی ہوگی۔ تعویذ پہننے کے ساتھ ہی رزق میں ترقی کے اسباب نظر آنا شروع ہوجائیں گے۔

نوٹ: ٭٭ جو لوگ جادو، جنات، بندش یا رجعت کا شکار ہوں، ان کو اس عمل سے فائدہ کم ہوگا اور فائدہ بھی دیر میں ہوگا۔

٭٭ اس عمل کی تیاری کرنے کی عام اجازت ہے۔ باوضو اور تعویذ لکھنے کے اصولوں سے واقفیت ضروری ہے۔

٭٭ جو بھی تعویذ تیار کریں، وہ اس کا صدقہ گیارہ سو گیارہ (۱۱۱۱) روپے کسی مستحق کو ضرور دیں۔ اگر عاملین زیادہ تعویذ تیار کرنا چاہیں تو کرسکتے ہیں۔ سائل کو دیتے وقت گیارہ سو گیارہ (۱۱۱۱) روپے صدقہ کا ضرور کریں یا پھر ان سے خود لے کر صدقہ کردیں۔ تعویذ بنانے کا جتنا بھی ھدیہ سائل سے لینا چاہیں، وہ عاملین کی اپنی مرضی ہے۔

## برائے ترقی دولت

جبرائیل۔ اسرافیل۔ کھٰیعٓص

| | | | |
|---|---|---|---|
| سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم | سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم | سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم | سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم |
| سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم | سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم | سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم | سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم |
| سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم | سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم | سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم | سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم |
| سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم | سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم | سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم | سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم |

میکائیل۔ عزرائیل۔ حٰمٓعٓسٓقٓ

ترقی دولت و ترقی رزق کے حوالے سے یہ نقش مبارک خاص تاثیر کا حامل ہے۔ دولت اور رزق کے حوالے سے پریشان احباب کیلئے خاص روحانی تحفہ ہے۔ زعفران سے لکھ کر **313** مرتبہ سبحان اللہ و بحمدہٖ سبحان اللہ العظیم پڑھ کر تیار کرلیں اور پھر پابندی کے ساتھ روزانہ **100** مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کرتے رہیں۔ بہت ہی مجرب، آزمودہ اور موثر ترین عمل ہے۔

**نوٹ:** ادارے میں ہدیہ جمع کرواکر اپنے نام سے تیار کرواسکتے ہیں۔

## عطارد تسدیس مشتری

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| عطارد تسدیس مشتری | 11-12-21 07:24 | 12-12-21 00:24 | 12-12-21 17:24 |

## جائیداد اور زمین کے قبضہ کے حصول میں فتح

کسی بھی قسم کے جائیداد اور زمین کے معاملے یا مقدمہ میں کامیابی کے لیے اعمال تیار کرنے کے لیے موزوں ہیں۔

درج بالا دونوں اوقات کے درمیان ''عطارد، مشتری یا شمس'' کی ساعت میں سورۂ نصر کا خاص تعویذ تیار کریں۔ اس کو ''فتح نامہ'' بھی کہا جاتا ہے۔ عاملین حضرات اس وقت سے زیادہ سے زیادہ فتح نامے تیار کر کے رکھ لیں۔ آخر میں اتنی جگہ ضرور چھوڑیں تا کہ جب سائل کو دینا ہو تو اس کے مقصد کے لحاظ سے عبارت لکھ سکیں۔

یاد رہے کہ متعلقہ سیارگان کا بخور لازمی روشن کیا جائے اور تمام تیار فتح ناموں کو بخور کی دھونی دے کر، سنبھال کر رکھ لیں۔ پھر جب کسی سائل کو دینا ہو تو مقصد کی عبارت لکھ کر دوبارہ دھونی اور عطر لگا کر دے دیں۔ سائل کو روزانہ سورۂ نصر بارہ مرتبہ پڑھنے کی تاکید کریں۔ اول و آخر تین مرتبہ درود شریف۔

## فتح نامے کے چند فوائد

یہ فتح نامہ صرف اور صرف زمین و جائیداد کے مقدمہ کے لیے نہیں ہے بلکہ دنیا کے ہر اس جائز مقصد کے لیے استعمال کیا جا سکتا ہے، جس میں فتح مطلوب ہو۔ جیسے کہ امتحان میں کامیابی، کاروبار میں کامیابی، کسی ڈیل میں کامیابی، انٹرویو میں کامیابی، انٹری ٹیسٹ میں کامیابی، رشتہ کے پیغام لے کر جائیں تو دوسرے لوگ مان جائیں، کھیل کود میں کامیابی، کسی خاص مقصد میں کامیابی، نت نئی سائنسی اور طبی ایجادات میں کامیابی، تھانہ کچہری پنچایت میں کامیابی، دشمن سے مقابلے میں کامیابی...... الغرض ہر اس جائز مقصد کے لیے بنا سکتے ہیں، جس میں ''کامیابی'' مطلوب ہو۔

## فتح نامہ کون تیار کرے؟

تعویذ تیار کرنے والے کے لیے ضروری ہے کہ وہ سورۂ نصر کا عامل ہو۔ اگر عامل نہیں تو پھر اس وقت سے سات دن قبل روزانہ وقت مقررہ پر سورۂ نصر کو ۲۶ مرتبہ، اول و آخر تین مرتبہ درود شریف پڑھ لیں۔ ساتویں دن سوا کلو سفید شیرینی پر شیرینی پر بارہ بار سورۂ نصر، اول و آخر تین بار درود شریف پڑھ کر، نابالغ بچوں میں بانٹ دیں۔ پھر فتح نامے تیار کریں۔ ان شاءاللہ، سورۂ نصر کا فیض جاری ہوگا۔

## فتح نامہ تیار کرنے کا طریقہ

فتح نامہ بنانے کے لیے زعفرانی سیاہی سے 10x10 خانے کا تعویذ بنائیں اور معروف طریقے سے پُر کر لیں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اذا | جاء | نصر | الله | والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی | دین |
| جاء | نصر | الله | والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی | دین | الله |
| نصر | الله | والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی | دین | الله | افواجا |
| الله | والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی | دین | الله | افواجا | فسبح |
| والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی | دین | الله | افواجا | فسبح | بحمد |
| ورایت | الناس | یدخلون | فی | دین | الله | افواجا | فسبح | بحمد | ربک |
| الناس | یدخلون | فی | دین | الله | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ |
| یدخلون | فی | دین | الله | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ | انہ |
| فی | دین | الله | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ | انہ | کان |
| دین | الله | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ | انہ | کان | توابا |

(نمونہ عبارت) ''صلی اللہ علیہ وسلم۔ یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم! فلاں بن/ بنت فلاں کی جائیداد (یہاں لکھیں کہ مکان، زمین، پلاٹ وغیرہ) جس پر فلاں بن/ بنت فلاں نے قبضہ کیا ہے یا جس کا مقدمہ فلاں بن/ بنت فلاں سے چل رہا ہے، اس میں فلاں (سائل) کو فتح عطا فرمایا۔ وصلی اللہ علیہ وسلم۔

## برائے ترقی علم

| | | |
|---|---|---|
| رب زدنی علما | رب زدنی علما | رب زدنی علما |
| رب زدنی علما | رب زدنی علما | رب زدنی علما |
| رب زدنی علما | رب زدنی علما | رب زدنی علما |

**40** تعویذ زعفران سے تیار کر لیں۔ تعویذات کی تیاری کے بعد رب زدنی علما بار بار پڑھ کر ان تعویذات پر دم کریں اور روزانہ کا ایک تعویذ **40** دن تک پئیں اور ایک تعویذ تیار کر کے نیچے اپنا نام معہ والدہ اور مقصد لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔

# ایک نادر عمل تسخیر

سید انور فراز (کراچی)

## سورج گرہن کے وقت کرنے کا خاص عمل

یہ عمل ان لوگوں کے لیے بیش بہا تحفہ ہے جن کا کوئی عزیز، رشتے دار، بیوی یا شوہر ناراض ہو یا ان سے دور بھاگتا ہو اور کسی طرح واپس آنے کا نام نہ لیتا ہو یا پھر ملازمت پیشہ افراد اپنے کسی افسر اعلیٰ کی سختیوں اور زیادتیوں سے پریشان ہوں، وہ اس کی ترقی میں رکاوٹ بن رہے ہوں یا علاقے کا کوئی بااثر اور طاقت ور شخص مخالف ہو گیا ہو اور اس سے تعلقات بہتر کرنا مقصود ہوں تو ایسی صورت میں یہ عمل ان شاء اللہ صورت حال کو بہتر بنانے میں معاون ثابت ہوگا۔ اس عمل کو اس سورج گرہن کے علاوہ چاند گرہن یا ایسے قمر در عقرب میں کیا جاسکتا ہے جو چاند کی آخری تاریخوں میں رات کے وقت ہو۔

طریقہ عمل یہ ہے کہ علیحدہ پاک صاف کمرے میں رجال الغیب سے منہ پھیر کر بیٹھیں، کپڑوں پر خوشبو لگائیں اور بخور لوبان کا جلائیں۔ مٹی کا ایک پیالہ جو بالکل کورا ہو یعنی اسے پہلے قطعی استعمال نہ کیا گیا ہو، پہلے سے لا کر رکھیں اور ایک عدد لال اینٹ بھی مہیا کرلیں۔ گیارہ بار درود شریف پڑھنے کے بعد پیالے کو پانی سے بھرلیں اور اس کے بعد سات مرتبہ سورۃ واللیل اور ایک مرتبہ سورۃ اذا زلزلت الارض پڑھ کر آہستہ آواز آواز میں کہیں "بستم بستم خواب وخور فلاں بن فلاں (نام مطلوب مع والدہ فلاں بن فلان کی جگہ لیں) فی حق فلاں بن فلاں (اپنا نام مع والدہ لیں) جب تک میں نہ کھولوں، کوئی نہ کھول سکے، بحق ایں سورۃ ہائے مبارکہ۔"

اب پانی پر دم کردیں اور تمام پانی خود ہی پی جائیں پھر اس پیالے کو اپنے سرہانے رکھ کر لال اینٹ اس کے اوپر رکھ دیں۔ گویا خالی پیالے پر ڈھکن رکھ دیا ہو۔ اس کے بعد سو جائیں۔ عمل کے بعد قطعی کسی سے بات چیت نہ کریں۔ ان شاء اللہ وہ شخص آپ کی طلب میں بے قرار ہوگا اور ضرور آپ تک پہنچنے کی کوشش کرے گا یا رفتہ رفتہ اس کے رویے میں مثبت تبدیلی ظاہر ہوگی۔

صبح اٹھ کر پیالے اور اینٹ کو کسی ایسی جگہ دفن کردیں جو نمناک ہو، ساحل سمندر کے کنارے یا کسی دریا یا نہر کے کنارے۔ یہ عمل گرہن کے دن سے شروع کر کے سات روز تک کرنا ہے۔ اس عمل کے لیے اس گہن کا انتخاب کریں جو رات میں لگ رہا ہو۔ اگر خواتین یہ عمل کریں تو وہ پیالے اور اینٹ کو کسی اور کے ہاتھ سے دفن کراسکتی ہیں۔ یہ بھی ضروری نہیں ہے کہ سو کر اٹھنے کے فوراً بعد ہی پیالہ اور اینٹ کو دفن کرنے کے لیے دوڑ لگا دیں۔ انہیں اٹھا کر کسی کپڑے میں لپیٹ کر احتیاط سے رکھ دیں اور دوسرے دن کسی بھی وقت دفن کرادیں۔ اگر مطلوبہ شخص کا کوئی استعمال شدہ کپڑا میسر آجائے اور وہ پیالے پر لپیٹ دیں تو سونے پر سہاگا ہوگا۔ دوسرے دن سے رات کے وقت ہی کا انتخاب کریں یعنی یہ کام رات کو سونے سے پہلے کریں اور پھر صبح اٹھ کر اینٹ اور پیالے کو دفن کرادیا کریں۔ ساتویں دن جو آخری ہوگا، پیالے کو دفن کرانے کے بعد کچھ مٹھائی پر فاتحہ دیں اور حسب توفیق صدقہ و خیرات کریں یا غریبوں کو کھانا کھلائیں۔

عزیزان من! اس عمل میں معمولی سی مشقت، پابندی ضرور ہے مگر اس کا صلہ بھی بہت بڑا ہے۔ عمل میں دشواریوں کے پیش نظر ہم کچھ اور اوقات کی بھی نشان دہی کررہے ہیں جو اس عمل کے لیے موزوں ہوں گے۔

عمل کے دوران کوئی خاص پرہیز نہیں ہے۔ سوائے اس کے کہ پاک صاف رہیں۔ مزید یہ کہ انتہائی شدید ضرورت اور جائز مقاصد کے لیے کریں۔ نجی نوعیت کی ایسی خواہشات کے لیے نہ کریں جن کے بغیر بھی بہرحال زندگی گزر سکتی ہے۔

### بقیہ (ص 53): اولاد کی اخلاقی تربیت کے طریقے

اور سردار سمیت تمام ڈاکوؤں نے صدقِ دل سے توبہ کرلی۔ گویا میرے سچ بولنے کی برکت سے سب نے توبہ کرلی۔

(اگلے شمارے میں دوسری بری عادت "چوری کی عادت" کے بارے میں مضمون ملاحظہ فرمائیے)

# سورج گرہن کے اعمال

مرتب: اراکین روحانی درس گاہ

## بندش کا خاص علوی عمل

ایک خاص علوی عمل ہے جو ہر کام میں تیر بہدف چلتا ہے۔ زبان بندی، مقہوری اعدا، حفاظت، بندش وغیرہ میں ازبس مفید ہے۔

نظر بند کے بجر بند۔ شاہ علی کا بجر بند۔ کیدا بند۔ تلوار بند۔ سرکار بند۔ سرکار کی زبان بند۔ سانپ بند۔ سانپ کی زبان بند۔ اپر بند۔ اپر کی زبان بند۔ اگاڑی بند۔ پچھاڑی بند۔ کھانے کی آنی بند۔ بہتر کوس کے جیو جنتر بند۔ بحق کلمہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔

**زکوٰۃ** سورج گرہن کے وقت ایک سو آٹھ (108) مرتبہ اس عمل کو پڑھ لیں۔ اول و آخر نو مرتبہ درود شریف۔

**اجازت** اس عمل کی اجازت گیارہ سو (1100) روپے ھدیہ دے کر لی جاسکتی ہے۔

**نوٹ** اجازت حاصل کرنے والوں کو مداومت اور طریقۂ استعمال بتایا جائے گا۔

## برائے زبان بندی حاسدان

اگر حاسدان کی زبان بندی کرنا چاہتے ہو تو سورج گرہن کے وقت یہ عمل زبان بندی کا کریں۔

منہ میں تھوڑی سی موم رکھ کر کسی سے بات نہ کریں۔ خاموش تنہائی کی جگہ میں بیٹھ کر حروف صوامت کے ساتھ بمعہ نام والدہ جس کی زبان بند کرنی منظور ہو، لکھ کر تکسیر کرے جب زمام نکل آئے تو پھر تمام حروف مرکب کر کے مطرب کریں۔ پھر ایک سکہ پتری پر لکھ کر تختی حاشیے پر لکھیں:

بستم ہوش و عقل و گوش و زبان و حواس و احساس ظاھری و باطنی فلاں بن فلانۃ کی بستم شود

اور پھر اس پترے کو اندھیری کوٹھری میں وزن کے نیچے دبا دیں۔ پس حاسد کی زبان بند ہو جائے گی کہ بات بھی نہ کر سکے گا۔ حروف صوامت یہ ہیں: ا د و ہ ط ک ل م س ع ص ر

## حاضرات کا مختصر ترین عمل

لا الہ کا دربار، الا اللہ کی چوکی، محمد رسول اللہ کا حکم، حاضر کرو حاضرات، سب میرے حکم میں لا، دہائی پنجتن پاک کی، دہائی غوث الاعظم دستگیر کی۔

**زکوٰۃ** اس عمل کو گیارہ سو (1100) مرتبہ گرہن کے وقت پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف۔

**اجازت** اس حاضرات کی اجازت روحانی درس گاہ کے شاگردوں کے لیے ہے۔ باقی افراد گیارہ سو (1100) ھدیہ دے کر لے سکتے ہیں۔

**نوٹ** اجازت حاصل کرنے والوں کو مداومت اور طریقۂ استعمال بتایا جائے گا۔

## دشمن کے سر جوتے لگانا

ابرصا، صبرصا، سارسا، سورسا،

فلاں بن فلاں کو جوتے لگا

**زکوٰۃ** شمسی گرہن میں بلاتعداد پڑھیں۔

**طریقہ استعمال** دشمن کا تصور کر کے پانچ سو (500) مرتبہ پڑھ کر پانچ (5) جوتے دشمن کی تصویر پر لگائیں۔ وقت مقررہ پر یہ عمل گیارہ (11) دن کریں۔ (حافظ زاہد محمود سلامتپوری)

## دفع جادو کا غسل

7 مساجد یا 7 گھروں یا 7 کنوؤں کا پانی...... 1 بوتل

نہر، دریا یا سمندر کا پانی...... 1 بوتل

21 پھل دار درختوں کے پتے (بیری کے لازم)

گائے کا دودھ...... سوا پاؤ

بارش کا پانی...... 1 بوتل

ان سب اجزاء کو گھر کا پانی ڈال کر ابال لیں اور نہالیں۔ ہر قسم کا جادو بندش دور ہوگی۔ (حافظ زاہد محمود سلامتپوری)

## شمسی گرہن جدائی

خاک چورہا ویران اور خاک ہر 2 کے پاؤں کی۔ مٹی پر 41 مرتبہ سورۃ قارعہ دم کردیں اور ان کے رستے میں ڈال دیں، جدائی ہوگی۔

(حافظ زاہد محمود سلامتپوری)

## محبوب کا سفر باندھنا

گرہن میں ایک پتھر پر محبوب کا نام بمعہ والدہ لکھ کر 6 پارہ کی آیت

''قَالُوْا یٰمُوْسٰۤی اِنَّا لَنْ نَّدْخُلَهَاۤ اَبَدًا مَّا دَامُوْا فِیْهَا فَاذْهَبْ اَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَاۤ اِنَّا هٰهُنَا قٰعِدُوْنَ (سُوْرَۃُ الْمَآئِدَۃِ: ۲۴)'' پڑھ کر پتھر پر دم کر کے کسی کنویں میں پھینک دیں۔ سفر سے باز رہے گا۔

(حافظ زاہد محمود سلامتپوری)

## عمل گرہن سلیمانی

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمٰنَ وَاَلْقَیْنَا عَلٰی كُرْسِیِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ (سُوْرَۃُ ص: ۳۴)۔ شمسی گرہن میں بلاتعداد پڑھیں۔

**محبوب حاضر ہو** کنیر سفید کے اکیس (21) پتوں پر محبوب کا نام بمعہ والدہ لکھ کر اکیس (21) مرتبہ دم کر کے آگ میں جلائیں۔ اکیس (21) دن تک کریں۔ محبوب حاضر ہوگا۔

**دشمن شہر چھوڑ کر جائے** سات (7) عدد گھونگھچی سرخ لے کر ان پر گیارہ (11) مرتبہ پڑھ کر دم کردیں۔ ان کو کنویں میں پھینک دیں۔ دشمن شہر چھوڑ جائے گا۔

**آسیب زدہ کا علاج** سرسوں کے تیل پر دم کردیں۔ آسیب زدہ مالش کی کرے۔ آسیب کا اثر دور ہو۔ (حافظ زاہد محمود سلامتپوری)

# حروف صوامت سورج گرہن

شہزادہ منظور علی سموں

اس دفعہ قارئین کے لئے حروف صوامت کا مجرب عمل اور حروف صوامت کی زکوٰۃ قمری و شمسی کی مکمل وضاحت سے حاضر خدمت ہوں۔ علماء اور ماہرین کی دنیا میں حروف صوامت کا نام زیادہ ہی روشن ہے اور انہیں پر تاثیر مانتے ہیں۔ علم الحروف کی دنیا میں تقریباً 25 فیصد حروف صوامت سے کام لیا جاتا ہے۔ حروف صوامت بے نقطے حروف کو کہتے ہیں ہیں جو کہ تعداد میں 13 ہیں۔ وہ حروف یہ ہیں۔

**ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ہ**۔ یہ ترتیب ابجد شمسی کے مطابق رکھی ہوئی ہے جو کہ زیادہ تیر بہدف ہے حالانکہ ابجد قمری کے مطابق حروف صوامت کی ترتیب یوں بنتی ہے۔ **ا د ہ و ح ط ک ل م س ع ص ر**۔ ابجد شمسی کے مطابق حروف صوامت کے جملہ الفاظ یوں بنتے ہیں۔ **احد رسص طعک لموہ** اور ابجد قمری کے مطابق جملہ الفاظ یوں بنتے ہیں۔ **ادھو حطک لمس عصر**

حروف صوامت کے اعداد قمری 543 بنتے ہیں اور ابجد شمسی سے 3456 بنتے ہیں۔ حروف صوامت اپنے اندر حیرت انگیز اثرات رکھتے ہیں اور خاموشی سے تعلق رکھتے ہیں۔ حروف صوامت کی بندش کو حروف ناطق سے کھولا جاتا ہے۔ ماہرین علم الحروف نے حروف صوامت کی زکات دینے کے لئے چاند و سورج گرہن کا وقت مقرر کیا ہے۔ اگر حروف صوامت کو چالیس دن میں سوا لاکھ مرتبہ یعنی روزانہ 3125 دفعہ لکھ کر زکات دی جائے تو آپ عامل اکبر بن جائیں گے۔ حروف صوامت کا عامل اکبر وقت کا بادشاہ ہوتا ہے۔ بندش والا کوئی بھی کام گولی کی طرح جلد اثر دکھائے گا۔

**زکات شمسی** مکمل سورج گرہن میں 3465 دفعہ حروف صوامت لکھ کر مندرجہ بالا قواعد کے تحت کام میں لائیں۔ اگر گرہن دن کو لگے اور نظر بھی آئے تو زیادہ طاقتور ثابت ہوگا۔ ان شاء اللہ شمسی زکات دینے کے بعد آپ ہمیشہ کے لئے عامل بن جائیں گے اور روزانہ 13 دفعہ لکھنے کی زحمت بھی نہیں ہوگی۔

# عزت و دولت کا بے نظیر طلسم

ماہر علوم مخفی حضرت صوفی پیر غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ (حویلی لکھا)

روحانی و مخفی علوم کی تاریخ اتنی ہی قدیم ہے جتنا کہ خود حضرتِ انسان۔ تاریخ کے ذریعے جن قوموں کا حال ہم تک پہنچا ہے ان میں قدیم رومیوں اور پارسیوں کو اِن علوم میں دسترس تھی۔ اِن دنوں یہ علوم فلسفہ اور حکمت کا حصہ سمجھے جاتے تھے۔ رومیوں کے بعد کلدانیوں، سریانیوں اور قبطیوں کے بعد پارسیوں کو ان علوم میں پورا کمال حاصل تھا۔ انہی قوموں سے یونانیوں نے سیکھا۔ قبطی ان علوم میں سب سے تیز تھے۔

طلسم تیار کرنے کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ حامل طلسم کو وہ فائدہ یا خوش بختی حاصل ہو۔ جس کے لیے اسے تیار کیا گیا ہے۔ طلسم تیار کرنے کا فن روحانی علوم میں اعلیٰ ترین قابلیت چاہتا ہے۔ علم جفر میں ترفع حرفی ابجدی کا قانون سریع الاثر مانا گیا ہے۔ اور اس قانون سے جو طلسم تیار کیا جائے وہ کبھی خطا نہیں کرتا۔ اگر خطا کر جائے۔ تو جان لیں کہ ترکیب میں کوئی غلطی ہوئی ہے۔

یہاں ہم علم جفر کے قانون ترفع حرفی ابجدی سے ترقی درجات۔ علو مناصب۔ زیادتی زر و مال اور ترقی۔ عزت و دولت میں افزونی کے لیے بے نظیر طلسم تیار کرنے کا اپنا مجرب طریقہ تحریر کر رہے ہیں۔ جو احباب طلسم تیار کریں گے بحکم خدا اس کا اثر روز روشن کی طرح دیکھیں گے۔ مگر شرط یہ ہے کہ طلسم کی تیاری میں غلطی نہ ہو۔ جو لوگ عملیات کی بے اثری کا رونا روتے ہیں۔ وہ ایک بار یہ طلسم ضرور تیار کر کے استعمال میں لائیں۔ ان شاء اللہ فن طلسمات کی تعریف کئے بغیر نہ رہ سکیں گے۔

ترفع حرفی ابجدی میں حروف کا مرتبہ بلند کیا جاتا ہے۔ مثلاً جو حرف اکائی کے ہیں ان کی جگہ دہائی کے حروف رکھیں اور جو دہائی کے ہیں، اِن کی جگہ سینکڑہ کے اور جو سینکڑہ کے ہیں۔ اِن کی جگہ ہزار کے حروف رکھیں۔ اور اگر ہزار کا حرف ہے یعنی (غ) تو اس کو مکرر کر دیں۔

طلسم سریع الاثر تیار کرنے کا طریقہ اس طرح ہے کہ سب سے پہلے اپنا نام تحریر کریں (یہاں والدہ کے نام کی ضرورت نہیں ہے) پھر جو مقصد ہے۔ مثلاً ترقی درجات، علو مناصب، زیادتی زر و مال۔ عزت دولت شہرت وغیرہ پھر جو آپ کے نام کے سرحرف کے مطابق ستارہ ہے تحریر کریں۔ پھر برج۔ اور آخر میں دن تحریر کریں۔ یعنی جس دن آپ طلسم تیار کر رہے ہیں۔ یہ سب ایک سطر میں تحریر کریں۔ پھر اس ساری سطر کی بُسط حرفی کریں یعنی الگ الگ حروف لکھیں۔ اَب ان تمام حروف کو ترفع حرفی ابجدی کریں۔ انہی حروف سے طلسم تیار ہوگا۔

اس سے قبل کہ سارے طلسم کو ایک مثال کے ذریعہ کے ذریعہ سمجھایا جائے ہم وہ جداول تحریر کرتے ہیں جو طلسم کی تیاری میں معاون ہیں تاکہ ہر قاری خود اپنے جملہ مقاصد کے لیے طلسم تیار کر سکے۔

## اکائی اور دہائی کی جدول

| اصل حروف | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | اکائی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ترفع | ی | ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | دہائی |

## دہائی اور سینکڑہ کی جدول

| اصل حروف | ی | ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | دہائی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ترفع | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | سینکڑہ |

## سینکڑہ اور ہزار کی جدول

| اصل حروف | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | سینکڑہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ترفع | غ | غ | غ | غ | غ | غ | غ | غ | غ | ہزار |

## ذیل کی جدول سے سرنام کے مطابق ستارہ اور برج معلوم کریں

| حروف سرنام | ا ب ج د | ہ و ز ح | ط ی ک ل | م ن س ع | ف ص ق ر | ش ت ث خ | ذ ض ظ غ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کواکب | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| بروج | جدی۔دلو | قوس۔حوت | حمل۔عقرب | اسد | ثور۔میزان | جوزا۔سنبلہ | سرطان |

## مثال

شہزاد جیلانی عزت و دولت کے لیے چہار شنبہ کو طلسم تیار کرنا چاہتا ہے۔ تو سرنام کے مطابق ستارہ عطارد معلوم ہوا، جو برج جوزا اور سنبلہ کا حاکم ہے۔ طلسم کی تیاری کے لیے سطر یہ تیار ہوئی۔

شہزاد جیلانی عزت و دولت عطارد جوزا سنبلہ چہار شنبہ

بسط حرفی کیا تو یہ حروف ہوئے: ش ہ ز ا د ج ی ل ا ن ی ع ز ت و د و ل ت ع ط ا ر د ج و ز ا س ن ب ل ہ چ ہ ا ش ن ب ہ۔

ترفع ابجدی یہ ہوا: غ ن ع ی م ل ق ش ی ث ق ذ ع غ س م س ش غ ذ ص ی غ م ل س ع ی خ ث ک ش ن ل ن ی غ غ ث ک ن۔

اَب جو ستارہ ہے یعنی عطارد کی ساعت میں ایک تصویر مرد کرسی نشین خوش پوشاک بنائیں۔ جس کے دائیں ہاتھ میں تلوار ہو۔ اور اس کے ارد گرد وہ تمام حروف جو ترفع سے استخراج ہوئے ہیں تحریر کریں۔ اور ایک انگشتری چاندی کی تیار کروا کر نگینہ کی جگہ تیار شدہ طلسم والا کاغذ تہہ کر کے رکھ دیں۔ اوپر عقیق کا نگینہ جڑا دیں۔ اَب اس انگشتری کو داہنے ہاتھ کی سب سے انگلی میں پہنیں۔ ان شاء اللہ خلقت اور خاندان میں بے حد عزت ہو گی اور دولت ایسی جگہ سے ملے گی جس کا آپ کو خیال تک نہ ہو گا۔

طلسم تیار کرنے کی کوئی خاص شرط نہیں ہے۔ پس اپنے ستارہ کی ساعت میں طلسم تیار کریں اور انگشتری جس وقت جی چاہے تیار کر سکتے ہیں۔ اگر خواتین بھی اس طلسم کو تیار کرنا چاہیں تو وہ بھی اس سے پورا فائدہ حاصل کر سکتی ہیں۔ مگر انہیں مرد کرسی نشین کی بجائے عورت خوش پوشاک جس کے داہنے ہاتھ میں گلاب کا پھول ہو۔ بنانی چاہئے۔ سائل خود اپنی تصویر پر بھی طلسم تیار کر سکتا ہے۔ بلکہ اول الذکر سے اپنی تصویر زیادہ قوی الاثر ہے۔ خواتین انگشتری کی بجائے لاکٹ بھی تیار کر سکتی ہیں۔

# دعوت مربع تسمیہ شریف

پیر صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

جب کوئی شخص مضطرب الحال ہو اور پریشانی میں مبتلا ہو تو ہر دو مربع ایک دوسرے کی پشت پر لکھے۔ جمعہ کا دن ہو۔ ساعت زہرہ ہو اور قمر نحوست سے پاک ہو۔ دو رکعت نمازِ استخارہ پڑھ کر نقش سامنے رکھے۔ اور بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ باترکِ حیوانات جلالی پڑھے۔ سات دن تک متواتر کرنا ہوگا۔ پہلا نقش طالب بازو پر باندھے، باقی ہر روز والا نقش پانی میں روزانہ ڈالا کرے۔ آب رواں ہونا چاہیے۔ خدا کے کرم سے اسی ہفتہ مقصود حاصل ہوگا۔ ان لڑکیوں کو جن کی شادی نہ ہوتی ہو یا کسبِ معاش یا حصولِ عزت وحرمت یا کسی مراد کا حصول یا امراء اور وزراء کے نزدیک کوئی حاجت ہو یا تسخیر مراد ہو یا کاموں کا کھولنا مقصود ہو یا قید سے خلاصی پانا۔ غرضیکہ ہر نیت اور مراد جو دینی یا دینوی ہو اس کے لئے جب سات دن تک تسمیہ کا شغل اختیار کیا جائے گا تو ہر قسم کی مہمات خیر وعافیت سے انجام پائیں گی۔

اگر سیلاب آرہا ہو جس سے کسی فصل یا باغ یا گاؤں یا شہر کو کسی قسم کی آفت یا مضرت کا احتمال ہو تو نزولِ ماہ میں اتوار کو ایک پختہ اینٹ پر ہر دو نقش پر دو جانب اینٹ کے کندہ کرے اور پانی کے کنارے کھڑے ہو کر پوری قوت سے اینٹ کو پھینکے۔ جہاں اینٹ گرے گی، پانی واپس وہاں تک ہو جائے گا اور اس سے آگے ہرگز نہ بڑھے گا۔ عامل کو چاہیے کہ خطرات کے دنوں میں مناسب وقت پر اینٹ تیار کر کے محفوظ رکھے۔

اس نقش میں یہ ضروری ہے کہ ہر دو نقش عین ایک دوسرے کی پشت پر ہوں اور اس کے تمام اضلاع مساوی السطور ہوں۔ نہ کم ہوں نہ زیادہ۔ میزان ۷۸۶ طرح ۳۰ باقی ۷۵۶ حصہ ربع ۱۸۹ سے نقش شروع کرے۔ اسی سے چال کو سمجھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| الرحیم | الرحمن | اللہ | بسم |
| اللہ | بسم | الرحیم | الرحمن |
| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم |
| الرحمن | الرحیم | بسم | اللہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۷ | ۱۹۴ | ۱۹۱ | ۲۰۴ |
| ۱۹۲ | ۲۰۳ | ۱۹۸ | ۱۹۳ |
| ۲۰۲ | ۱۸۹ | ۱۹۶ | ۱۹۹ |
| ۱۹۵ | ۲۰۰ | ۲۰۱ | ۱۹۰ |

عامل کو چاہیے کہ نقش لکھ کر حاجت مند کو دے اور بسم اللہ روزانہ وہ خود ورد کیا کرے یعنی سائل ورد کیا کرے یا سائل خود نقش نہ لکھ سکتا ہو تو کسی عامل سے لکھوائے اور پھر پڑھے۔

# بندش کے سرتاج عمل کے عامل بنیں

شاگردوں کیلئے 4100 روپے

یہ بندش کا سرتاج عمل ہے۔ بندش سے مراد کسی چیز کو باندھنے کے ہیں۔ یہ عمل خیر اور شر، دونوں میں چلتا ہے۔ اس عمل سے کئی کام لیے جا سکتے ہیں اور مختصر تفصیل درج ذیل ہے۔ یاد رہے کہ بندش کا عمل صرف اور صرف اس جگہ کیا جائے، جہاں شریعت اجازت دے۔ کسی معتبر مفتی صاحب سے پوچھ کر عمل کیا جائے۔ جو لوگ ناجائز کریں گے، ان شاء اللہ، ان کا عمل بھی بے اثر ہو گا اور شدید رجعت بھی ہو گی۔ ادارہ ایسے تمام افراد سے بری الذمہ ہے۔

**سورج گرہن** آغاز 4 دسمبر صبح 10:29۔ اختتام 4 دسمبر دوپہر 02:37۔

## شادی، منگنی، رشتہ، محبت، طلاق وغیرہ

- محبت میں کسی کی عقل و خرد باندھنا تاکہ شدید محبت کرے۔
- محبت اور نیند باندھنا تاکہ مطلوبہ فرد رجوع کرے۔
- محبت کو ختم کرنا تاکہ مطلوبہ فرد سے جدائی ہو۔
- مخصوص جگہ منگنی باندھنا تاکہ وہیں ہو۔
- کسی خاص جگہ کے لئے نکاح باندھنا کہ وہیں ہو یا وہاں نہ ہو۔
- نکاح باندھنا تاکہ کسی جگہ نکاح نہ ہو۔
- طلاق باندھنا تاکہ شوہر طلاق نہ دے سکے یا بیوی خلع نہ لے۔
- بارات کی رخصتی باندھنا تاکہ رخصتی نہ ہو۔

## بدکاری، ناجائز تعلقات، زنا، بد فعلی وغیرہ

- عورت کو زنا سے باندھنا تاکہ کسی بھی مرد یا خاص مرد سے زنا نہ کر سکے۔
- مرد کو زنا سے باندھنا تاکہ کسی بھی عورت یا خاص عورت سے زنا نہ کر سکے۔
- مرد کو بد فعلی سے باندھنا تاکہ کسی بھی مرد یا خاص مرد سے بد فعلی نہ کر سکے۔

## مرض، حمل، صحت وغیرہ

- حمل باندھنا تاکہ عورت کو حمل نہ ہو۔ ** صحت باندھنا تاکہ صحت نہ ہو۔
- مرد کا نطفہ باندھنا تاکہ مرد کے نطفے سے حمل نہ ٹھہرے۔

## معاش، نوکری، ترقی، عہدہ وغیرہ

- کسی کی معاش باندھنا۔ ** عہدہ باندھنا تاکہ عہدہ قائم رہے۔
- ترقی باندھنا تاکہ ترقی نہ ہو۔ ** دوکان باندھنا تاکہ دکان نہ چلے۔
- سفر باندھنا تاکہ اندرون و بیرون ملک سفر نہ کر سکے۔

## بری عادات

- چوری کرنے کی عادت باندھنا تاکہ چوری نہ کر سکے۔
- شراب نوشی کی عادت باندھنا تاکہ شراب نہ پی سکے۔
- مارنے کی عادت باندھنا تاکہ کسی کو بھی نہ مار سکے۔
- قدم باندھنا تاکہ گھر سے باہر آوارہ نہ پھرے۔
- بے جا غصہ باندھنا تاکہ ناجائز غصہ نہ کرے۔
- مارنے و گالیاں دینے کی عادت باندھنا تاکہ کسی کو نہ مارے اور نہ گالی دے سکے۔

## زبان بندی، دشمن وغیرہ

- زبان بندی تاکہ مخالف شخص کی سائل کے حق میں زبان بند ہو جائے۔
- مخلوق کی زبان بندی تاکہ کوئی بھی سائل کے خلاف نہ بولے۔
- دشمنی اور حسد باندھنا تاکہ دشمن دشمنی اور حسد چھوڑ دے۔
- نیند باندھنا، دشمن حد سے گذر جائے تو اس کی نیند سزا کے طور پر باندھنا۔

## متفرق

- کسی خاص گھر جانے سے روکنا۔ ** کسی کا عمل باندھنا تاکہ اس عامل کا عمل نہ چلے۔
- عقل و خرد باندھنا تاکہ سائل کے حق میں تسخیر ہو جائے۔
- نظر باندھنا تاکہ دیکھنے کی عادت ختم ہو۔ کچھ لوگوں میں یہ عادت ہوتی ہے کہ بلاوجہ کسی بھی چیز یا شخص کو گھور گھور کر دیکھتے ہیں۔

**نوٹ** اس طرح کے اور بہت سے کام ہیں جو کئے جا سکتے ہیں۔ ہمارا مقصد اس علم کو سکھانے سے ہرگز یہ نہیں کہ معاشرے میں فساد پھیلے۔ اس لئے ہر کسی کو نہیں سکھایا جاتا۔ ضرورت پڑنے پر حلف نامہ بھی لیا جا سکتا ہے۔

**نوٹ** حروف صوامت کے وہ عاملین، جنہوں نے یہ عمل کسی اور کی زیر نگرانی کیا ہو، وہ خصوصی اعمال کی کاپی 1500 روپے میں حاصل کریں۔

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
0333-7772775 0309-7772775 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# ایک ہی دن میں کئی اعمال کے عامل بننے کا سنہری موقع

عاملین اور طالبین علوم روحانیات اس وقت کا شدت سے انتظار کرتے ہیں تاکہ طویل قسم کی پرہیزوں والی چلہ کشی کی بجائے ایک ہی وقت میں عمل کر کے کسی خاص عمل کا عامل بنا جا سکے اور ایک سال تک اس کو استعمال بھی کیا جا سکے۔ آپ بغیر نقصان اور رجعت کے کئی اعمال کے عامل بن سکتے ہیں۔

**سورج گرہن** آغاز 4 دسمبر صبح 10:29۔ اختتام 4 دسمبر دوپہر 02:37۔

## نورانی اعمال

- حصار خاص
- حصار قرآنی کبیر
- دعائے حیدری
- سات سلام
- آیت شفاء
- منزل کا عمل
- سورۃ اخلاص
- سورۃ جن
- سورۃ قریش
- اَفَحَسِبْتُمْ کے عمل کے عامل بنیں

## علوی نورانی اعمال

- عمل باندھ جادو
- عمل عصائے کلیم اللہ
- مندرہ شاہ علی
- مندرہ کبیر
- نورانی مندرہ

## خاص خاص اعمال

- بکرے والا عمل
- سری والا عمل
- تھیلی والا عمل
- اونٹ کی ہڈی والا عمل

## علوی اعمال

- چہل کاف 2
- چہل کاف 3
- چہل کاف 4
- قصیدہ غوثیہ
- عمل حب خاص 1
- عمل حب خاص 2
- عمل واپسی سحر 1
- عمل واپسی سحر 2

## باموکل اعمال

باموکل اعمال کرنا ہر کسی کے بس کی بات نہیں۔ ان میں سخت پرہیز کے ساتھ چلہ کشی کرنا اور پھر تھوڑی سی غلطی پر رجعت اور نقصان کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ باموکل اعمال کرنے کے لیے گرہن کا وقت ایک بہت بڑی نعمت ہے۔ بغیر کسی نقصان و رجعت کے عمل کریں۔

- آیت الکرسی باموکل
- آیت قطب باموکل
- چہل کاف باموکل
- سورۃ اخلاص باموکل 1
- سورۃ اخلاص باموکل 2
- سورۃ مزمل باموکل
- سورۃ یٰسین باموکل
- سورۃ فیل باموکل
- سورۃ جن باموکل
- سورۃ کوثر باموکل
- سلام قولا من رب رحیم باموکل
- حسبنا اللہ و نعم الوکیل باموکل
- بسم اللہ باموکل
- اللہ الصمد باموکل
- آیت کریمہ باموکل

**نوٹ:** ان اعمال کے علاوہ بھی بہت سے باموکل اور خاص اعمال ہیں جو عاملین حضرات کر سکتے ہیں۔

روحانی درسگاہ دار العمل چشتیہ لاہور پاکستان
0333-7772275 0309-7772275 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# رسوائی کا سفر

جاوید چوہدری

''ہمارے دو مسئلے ہیں، مساوات اور انصاف۔ ہم جب تک ان کی طرف نہیں آئیں گے اس وقت تک اس دنیا اور اُس دنیا میں ترقی نہیں پاسکیں گے'' انہوں نے مجھے حیران کر دیا۔ میں ان کے پاس اسلام کو سمجھنے کیلئے آیا تھا لیکن وہ مجھے ترقی کی طرف لے گئے۔ میرا خیال ہے انسان اس دنیا میں صرف تین چیزیں تلاش کرتا ہے، یہ تین چیزیں اس کی پہلی اور آخری ضرورت ہیں۔ ان تین چیزوں میں پہلی چیز خوشی ہے، دوسری سکون ہے اور تیسرا آرام ہے۔ ہمیں دنیا میں ان تین چیزوں کے علاوہ کچھ نہیں چاہیے، ہمارا ہر کام خوشی کی تلاش سے شروع ہوتا ہے اور خوشی پر پہنچ کر رہوتا ہے، ہم اگر خوشی تک نہ پہنچ سکیں تو ہماری ہر کامیابی، ہر اچیومنٹ بے معنی ہو جاتی ہے۔ سکون ہماری زندگی کا دوسرا بڑا مقصد ہے، ہم عبادت سے لے کر خدمت تک اور اندھے کو سڑک پار کرانے سے حج تک تمام چھوٹے بڑے فریضے سکون کے حصول کے لیے ادا کرتے ہیں اور اگر ہمیں ان تمام فریضوں میں سکون نہ ملے تو ہم انہیں فوراً چھوڑ دیں اور ہماری زندگی کا تیسرا ٹارگٹ آرام ہوتا ہے، ہماری ساری کامیابیاں، ہماری ساری کوششیں اور ہماری ساری جدوجہد آرام پر آ کر ختم ہوتی ہے، آرام دہ گاڑی آرام دہ اور کشادہ گھر، گرمیوں میں ٹھنڈا اور سردیوں میں گرم کمرہ، آرام دہ صوفہ، آرام دہ بیڈ، آرام دہ ڈرائنگ روم، آرام دہ اور خوب صورت فارم ہاؤس اور ساحل سمندر پر آرام دہ ہٹ، یہ کیا ہیں؟ یہ سب ہماری کارکردگی، ہماری کامیابی اور ہماری کوشش کا آخری نتیجہ ہیں، یہ دنیا کے ہر انسان کی زندگی کے مقاصد ہیں لیکن ساتھ ہی میں سوچتا ہوں ان تینوں میں اسلام کہاں فٹ ہوتا ہے۔ یہ خوشی کے مقصد میں کہاں معاون ہے، یہ سکون کو کہاں کہاں ایڈریس کرتا ہے اور یہ آرام اور آسائش کی خواہش میں کہاں کہاں ہماری مدد کرتا ہے؟ مجھے اس کا کوئی جواب نہیں ملتا تھا چنانچہ میں اس دائمی سوال کے جواب کے لیے ان کے پاس آ گیا، انہوں نے میرا سوال سنا اور اس کے بعد جواب دیا'' ہمارے دو مسئلے ہیں، مساوات اور انصاف۔ ہم جب تک ان کی طرف نہیں آئیں گے ہم اس وقت تک اس دنیا اور اُس دنیا میں ترقی نہیں پاسکیں گے''، وہ اطمینان سے صوفے پر بیٹھے تھے۔ میں نے ان سے عرض کیا ''جناب میں سمجھا نہیں''۔ وہ بولے ''انسان کے آرام، سکون اور خوشی کی عمارت ترقی پر استوار ہے، یہ جب تک ترقی نہیں کرتا، یہ اس وقت تک خوشی، سکون اور آرام سے لطف نہیں لے سکتا اور ترقی اور اس کے بعد آرام، سکون اور خوشی انصاف اور مساوات کے بغیر ممکن نہیں اور اسلام دنیا کا واحد مذہب ہے جس نے مساوات اور انصاف دونوں کو اپنی روح کا درجہ دیا''، میں نے حیرت سے ان کی طرف دیکھا، وہ بولے ''اگر کوئی مجھے یہ کہے آپ دو لفظوں میں اسلام کی تعریف کریں تو میں کہوں گا مساوات اور انصاف''۔ میں نے عرض کیا ''جناب یہ کیسے؟''، وہ بولے ''اسلام کے پانچ ارکان ہیں۔ توحید، نماز، روزہ، زکوٰۃ اور حج۔ یہ پانچوں ارکان مساوات ہیں، کلمہ ہر شخص کے لیے مساوی ہے، ہر مسلمان خواہ وہ عربی ہو یا عجمی۔ خواہ یہ نوکر ہو یا بادشاہ اور خواہ یہ امیر ہو یا غریب اس کے لیے ایک ہی کلمہ ہے اور یہ خواہ کتنا ہی بڑا اور طاقتور کیوں نہ ہو جائے یہ اس وقت تک مسلمان نہیں ہو سکتا جب تک یہ لا الہ الا اللہ محمد الرسول اللہ ﷺ نہ کہہ دے اور یہ کلمہ کسی کے لیے چھوٹا ہوتا ہے اور نہ ہی بڑا۔

نماز دوسرا رکن ہے، یہ رکن ہر مسلمان پر فرض ہے، آپ بادشاہ ہیں آپ کو نماز پڑھنا پڑے گی اور آپ غلام ہیں نماز آپ پر بھی فرض ہے اور تمام مسلمانوں کے لیے وقت، رکعتیں، نماز کا آغاز اور نماز کا طریقہ کار یکساں ہے اور جب نماز کے لیے صفیں بنتی ہیں تو بادشاہ کو اپنے نوکر کے کندھے کے ساتھ کندھا جوڑ کر کھڑا ہونا پڑتا ہے، اسلام میں ہرگز ہرگز یہ گنجائش موجود نہیں کہ آپ بادشاہ ہیں تو آپ وضو کے بغیر نماز پڑھ لیں، آپ امیر ہیں تو آپ کے لیے نماز مختصر ہو جائے گی اور اگر آپ ملازم ہیں، غریب ہیں یا پھر غلام ہیں تو آپ کے لیے رکعتیں بڑھ جائیں گی، تمام مسلمان ایک ہی طریقے سے اور ایک ہی مقامی وقت پر ایک دوسرے کے کندھے سے کندھا جوڑ کر نماز ادا کرتے ہیں اور اس وقت کوئی بڑا اور کوئی چھوٹا اور کوئی غلام اور کوئی بادشاہ نہیں ہوتا۔

روزہ اسلام کا تیسرا رکن ہے، یہ بھی تمام مسلمانوں پر فرض ہے، بادشاہ ہو یا غلام، یہ ایک ہی وقت سحری کریں گے اور ایک ہی وقت افطار کریں گے اور ان میں سے کوئی شخص اس دوران کوئی چیز کھا یا پی نہیں سکے گا۔ رمضان بادشاہ کیلئے بھی رمضان ہوگا اور غلام کیلئے بھی رمضان۔ کسی کیلئے شرعی عذر کے بغیر کوئی رعایت نہیں۔

آپ زکوٰۃ پر آ جائیں‘ ہر مسلمان پر آمدنی اور بچت کی ایک خاص حد کے بعد زکوٰۃ لاگو ہو جاتی ہے اور یہ زکوٰۃ دیے بغیر مسلمان نہیں ہو سکتا اور اگر یہ زکوٰۃ سے انکار کرے تو حضرت ابوبکر صدیقؓ جیسے شخص پر اس کے خلاف جنگ لازم ہو جاتی ہے اور اس میں بھی کسی کو کوئی رعایت نہیں‘ اس میں بھی تمام مسلمان برابر ہیں۔

آپ حج کو ملاحظہ کیجئے‘ حج ہر صاحب استطاعت پر فرض ہے‘ حج کے دن بھی معین ہیں اور ان کے تمام مناسک بھی‘ آپ بادشاہ ہیں یا بادشاہ کے نوکر ہیں‘ آپ کو ایک جیسا احرام باندھنا پڑے گا‘ آپ کو ایک ہی مقام سے حج شروع کرنا پڑے گا اور آپ کا حج بھی ایک ہی مقام پر اختتام پذیر ہوگا‘ آپ کو عرفات میں بھی ٹھہرنا پڑے گا‘ منیٰ بھی جانا ہوگا‘ مزدلفہ میں بھی اور آپ کو صفا اور مروہ کے پھیرے بھی لگانا ہوں گے‘ شیطان کو کنکریاں بھی مارنا ہوں گی اور کعبہ کا طوائف بھی کرنا ہوگا‘ حج میں آپ کو امارت‘ اقتدار اور اختیار کی وجہ سے کسی جگہ کوئی رعایت نہیں ملے گی‘ یہ نہیں ہو سکتا کہ آپ سعودی شاہ ہیں تو آپ احرام کے بغیر حج کر لیں یا پھر آپ منیٰ نہ جائیں اور آپ کا حج مکمل ہو جائے اور دنیا کے امیر ترین شخص ہیں تو آپ رمضان میں حج کر لیں‘ آپ مسلمان ہیں تو آپ کو مخصوص دنوں میں اس پورے عمل سے گزرنا ہوگا۔‘‘

وہ خاموش ہوئے‘ لمبی سانس لی اور بولے ’’اسلام نے مساوات کو اپنے وجود کا حصہ بنا دیا چنانچہ مسلمان جب تک اسلام کے بنیادی ارکان کی مساوات کو فالو نہیں کرتے‘ اس وقت تک مسلمان نہیں ہو سکتے اور آپ جب مساوات قائم کر لیتے ہیں تو پھر انصاف آپ سے دور نہیں رہتا‘ آپ خود بخود منصف ہو جاتے ہیں۔

اسلام دنیا کا پہلا مذہب ہے جس نے انصاف کو جوں تک محدود نہیں کیا بلکہ اس نے ہر شخص کو منصف بنا دیا‘ جس نے ہر مسلمان کو حکم دیا تم اگر چرواہے ہو تو تم جج ہو اور تم سے آخرت میں تمہاری بھیڑوں کے بارے میں پوچھا جائے گا اور اگر تم شوہر ہو‘ باپ ہو یا اولاد ہو تو تم سے والدین کے ساتھ حسن سلوک‘ اولاد کی اچھی پرورش اور بیوی کو خوش رکھنے کے بارے میں پوچھا جائے گا چنانچہ ہم جب تک اپنی روزانہ کی زندگی میں انصاف قائم نہ کریں‘ ہم اپنے زیر اطاعت لوگوں کے ساتھ انصاف نہ کریں‘ ہم اس وقت تک مسلمان نہیں ہو سکتے۔ تاریخ کا سنہرا ترین دور حضرت عمر فاروقؓ کا عہد تھا اور حضرت عمر فاروقؓ کے دور کو دو لفظوں میں بیان کرنا ہو تو وہ لفظ ہوں گے ’’عدل فاروقی‘‘ چنانچہ عدل اسلام کا سنہرا اصول بھی ہے اور روح بھی‘‘ وہ رکے‘ مسکرائے اور بولے ’’مساوات اور انصاف کے بغیر کوئی معاشرہ ترقی نہیں کرتا‘ آپ آج کی پوری ترقی یافتہ دنیا پر نظر ڈالیں‘ آپ کو دنیا کا ہر وہ ملک ترقی یافتہ دکھائی دے گا جس میں مساوات اور انصاف ہے اور آپ کو ہر وہ ملک غیر ترقی یافتہ دکھائی دے گا جس میں مساوات اور انصاف نہیں ہوگا‘ خواہ اس ملک کے تمام لوگ حاجی ہوں اور ہر دوسرے دروازے کے بعد مسجد ہو اور اس کی زمین میں سونے‘ ہیروں اور پٹرول کے سمندر ہوں۔ لہٰذا جب تک آپ مساوات اور انصاف قائم نہیں کرتے‘ آپ اس وقت تک ترقی نہیں کریں گے اور آپ جب تک ترقی نہیں کرتے اس وقت تک آپ کے آرام‘ خوشی اور سکون کا سفر شروع نہیں ہوگا۔‘‘

میں نے عرض کیا ’’کیا پاکستان میں یہ دونوں چیزیں موجود ہیں؟‘‘ وہ بولے ’’نہیں۔‘‘ میں نے عرض کیا ’’کیا عالم اسلام میں ہیں؟‘‘ بولے ’’نہیں ہیں۔‘‘ عرض کیا ’’کیوں نہیں؟‘‘ بولے ’’اللہ تعالیٰ نے اسلام اتارا تھا‘ سنی اسلام‘ وہابی اسلام‘ بریلوی اسلام اور شیعہ اسلام نہیں اتارا تھا‘ اللہ کی مسجد صرف مسجد تھی‘ نماز صرف نماز تھی‘ رمضان صرف رمضان تھا‘ زکوٰۃ صرف زکوٰۃ تھی اور حج صرف حج تھا اور جب تک یہ حج صرف حج‘ زکوٰۃ صرف زکوٰۃ‘ نماز صرف نماز‘ مسجد صرف مسجد اور رمضان صرف رمضان رہا‘ مسلمان اس وقت تک ترقی کرتے رہے اور اس ترقی کی وجہ سے یہ خوشی‘ سکون اور آرام بھی پاتے رہے لیکن جس دن انہوں نے مسجد کو شیعہ مسجد‘ وہابی مسجد‘ سنی مسجد اور بریلوی مسجد بنایا‘ جس دن انہوں نے نماز کو سنی نماز‘ وہابی نماز اور شیعہ نماز بنایا‘ زکوٰۃ کو شیعہ زکوٰۃ اور سنی زکوٰۃ بنایا‘ حج کو شیعہ حج اور سنی حج بنایا اور جس دن انہوں نے روزے کو شیعہ روزہ اور سنی روزہ بنا دیا اس دن مساوات اور انصاف جیسے اصول ان کے ہاتھ سے نکل گئے اور یہ دنیا اور آخرت دونوں میں رسوا ہونے لگے‘ رسوائی کا یہ سفر اس دن تک جاری رہے گا جب تک یہ انصاف اور مساوات کے اصولوں پر واپس نہیں آتے۔ یہ جب تک توحید کو محض توحید‘ نماز کو محض نماز‘ حج کو محض حج‘ زکوٰۃ کو محض زکوٰۃ اور روزے کو محض روزہ نہیں بناتے کیوں کہ کوئی مسلمان اس زمین پر اللہ کے اصولوں کی خلاف ورزی کر کے خوش رہ سکتا ہے‘ سکون پا سکتا ہے اور نہ ہی آرام کا ذائقہ چکھ سکتا ہے۔‘‘

# چند چھوٹی چھوٹی باتیں جو زندگی میں کامیابی کے لیے ضروری ہیں

ڈاکٹر اختر احمد

جب آپ کامیابی کے بارے میں سوچتے ہیں تو فوراً ہی آپ کے ذہن میں چند لوگوں کا خیال آتا ہے جو اپنی زندگی میں کامیابی کے سنگھاسن پر قدم جما کر کھڑے ہوتے ہیں۔ کامیابی کبھی بھی بغیر جدوجہد، کوشش، محنت، مستقل مزاجی اور ارادے کی مضبوطی کے ساتھ ساتھ قوت ارادی کے بغیر حاصل نہیں ہوتی۔ کچھ افراد راتوں رات ہی کامیابی حاصل کر لیتے ہیں اور بعض افراد کو یہ لمبے عرصہ کی جدوجہد کے بعد نصیب ہوتی ہے۔ یہ کامیاب ترین فرد ایسا کیا کرتے ہیں کہ کامیابی دن بدن بڑھتی چلی جاتی ہے۔ ایسے کچھ خاص نکات جو ایسے افراد اپنے روزمرہ کی زندگی میں ہر وقت انجام دیتے ہیں اور انہیں اپنی زندگی کا ایک حصہ بنا لیتے ہیں اور ان پر سختی سے کاربند رہتے ہیں۔ کوئی بھی عام فرد ایسی باتوں کو اپنا کر مستقل مزاجی سے کامیابی کے دروازے اپنے اوپر وا کر سکتا ہے۔

☆ **The 4 hour work week** کے مصنف **Time ferris** کا کہنا ہے کہ کامیاب افراد کے لیے ضروری ہے کہ وہ سستی اور کاہلی کو اپنی زندگی سے دور رکھیں۔ غیر ضروری طور پر جو افراد مصروف نظر آنے کی کوشش کرتے ہیں اور اس بات کو ظاہر کرتے ہیں کہ ان پر کام کا غیر معمولی بوجھ ہے اور انہیں سر کھجانے کی فرصت نہیں، ایسے افراد کامیابی کے بجائے تھکن اور سستی کو اپنا ساتھی بناتے ہیں۔ ایک کامیاب شخص وہی ہے جو چاق و چوبند ہے اور اپنا ہر کام اپنے وقت پر کرے اور خود کو ذہنی و جسمانی طور پر چاق و چوبند رکھے تب ہی وہ اپنی کامیابی کو برقرار رکھ سکتا ہے۔

☆ دنیا کا ہر کامیاب ترین انسان سحر خیزی کا عادی ہوتا ہے کیونکہ وہ وقت کی قدر اچھی طرح سے جانتا ہے اور اسے پتہ ہوتا ہے کہ وقت کا صحیح استعمال کیسے کیا جا سکتا ہے۔ ایسے اکثر افراد کے دن کا آغاز صبح پانچ بجے ہی ہو جاتا ہے، اکثر تو صبح تین بجے ہی اپنے روزمرہ معمولات کا آغاز کر دیتے ہیں۔

☆ ان کا فوکس ان کی ٹیم ورک پر ہوتا ہے۔ امریکن باسکٹ بال کے کامیاب کھلاڑی اور کوچ **Phill Jakson** کا کہنا ہے۔ پوری ٹیم کی طاقت ٹیم کا ہر ممبر ہوتا ہے اور ہر ممبر کی طاقت ایک مکمل ٹیم ہوتی ہے۔ کامیاب افراد اسی بات سے بخوبی آگاہ ہوتے ہیں کہ لوگوں کے ساتھ کس طرح کام کیا جائے کہ وہ ان کے لیے مددگار ثابت ہوں۔ کوئی بھی انفرادی سطح پر کامیاب نہیں ہو سکتا جب تک اس کی پوری کمپنی یا مینجمنٹ اس طرح اسمارٹ نہ ہو۔

☆ ایک بڑی مشہور مثل ہے کہ پورا ہاتھی کبھی بھی ایک ساتھ نہیں کھایا جا سکتا، آپ ایک وقت میں اس کا صرف ایک حصہ یا ٹکڑا ہی کھا سکتے ہیں۔ ایک بار ہنری فورڈ نے کہا تھا کہ کوئی بھی چیز یا کام خاص طور پر سخت یا ناگزیر نہیں ہوتا، اگر آپ انہیں چھوٹے چھوٹے حصوں میں تقسیم کر لیں تو بڑی کامیابی آپ کی متمنی رہتی ہے۔ کسی بھی مقصد کے حصول کے لیے یا اس میں کامیابی حاصل کرنے کے لیے چیزوں پر فوکس کرنا ضروری ہے البتہ اپنے پراجیکٹ کو مختلف حصوں میں تقسیم کر لیا جائے تو یقیناً کامیابی آپ کی منتظر ہوتی ہے۔

☆ کسی بھی معاملے میں سوچ بچار اور غور و فکر کرنے کا رزلٹ ہمیشہ شاندار ہی ملتا ہے۔ بالکل اسی طرح ایک مکمل اور بھرپور نیند تعلقات کو مضبوط بنانے میں اہم رول ادا کرتی ہے۔ کامیاب افراد کو ارتکاز اور سوچ بچار ان کی کامیابی کے اور قریب کرتی ہے۔ تخلیاتی ارتکاز یا سوچ بچار بسا اوقات زندگی بدل دیتی ہے۔

☆ کامیاب افراد کی زندگی میں ایکسر سائز کی بڑی اہمیت ہوتی ہے۔ کیونکہ روزمرہ کی یہ ایکسر سائز انہیں نہ صرف جسمانی طور پر صحت مند رکھنے میں مدد دیتی ہے بلکہ ذہنی صلاحیتوں کو بھی اجاگر کرتی ہے۔ یہ دن بھر میں چاق و چوبند اور متحرک رکھنے میں بھی مددگار ثابت ہوتی ہے۔ سابق امریکی صدر بارک اوباما روزانہ **45** منٹ ایکسر سائز میں گزارتے ہیں۔ صبح

سویرے کی جانے والی ورزش جسمانی اعضاء کو چست کرتی ہے اور کام میں پھرتی لاتی ہے۔ کیونکہ انہیں اپنے آپ سے پیار ہوتا ہے اس لیے وہ سستی، کاہلی اور ہڈحرامی کو اپنے قریب بھی نہیں آنے دیتے بلکہ زندگی میں اپنی کامیابی کو برقرار رکھنے اور اسے بڑھانے کے لیے ہمیشہ مثبت کام ہی انجام دینا پسند کرتے ہیں۔

◆ زندگی میں حیرت انگیز اور شاندار کامیابی اور دوسری اس قسم کی چیزیں حاصل کرنے کے لیے ضروری ہے کہ آپ اپنی زندگی میں لفظ ''متوازن'' کی اہمیت سے آگاہ ہوں۔ کیونکہ کامیاب افراد ہی ہمیشہ اپنی زندگی میں ہر چیز خواہ وہ پیسہ ہو یا وقت یا ان کے ذاتی اغراض و مقاصد ہر جگہ بیلنس رکھتے ہیں۔ اس سے وہ کسی قسم کی کوفت کا شکار نہیں ہوتے اور ان کی زندگی کے تمام کام بخوبی انجام پاتے ہیں۔

◆ کامیاب افراد ہمیشہ پازیٹو چیزوں پر فوکس رکھتے ہیں، وہ ہر قسم کی صورت میں ہمیشہ پُر امید ہی رہتے ہیں اور چیزوں کا مثبت پہلو ہی ان کی سوچ اور عملی زندگی کا حصہ ہوتا ہے۔ حال ہی میں کی گئی ایک سائنٹفک ریسرچ کی ایک اسٹڈی میں بتایا گیا ہے کہ جو ڈاکٹر پازیٹو ذہن اور مثبت موڈ کے ساتھ کسی مرض کی نشاندہی کرے گا تو اس کے اثرات بھی مثبت ہی ہوں گے یعنی وہ عام ڈاکٹر کے طریقہ علاج یا **Diagnoses** سے بیس فیصد تیزی سے کام کرے گا۔ ایسا اس لیے ہوگا کہ اس کا ذہن کسی بھی قسم کے منفی خیالات اور سوچوں سے بالاتر ہو کر اپنے کام کو مثبت انداز میں لے کر انجام دے گا۔

◆ کامیاب افراد کی زندگی کا ایک اہم پہلو یہ بھی ہوتا ہے کہ وہ اپنی ''پروگریس'' پر ہر طرح سے نظر رکھتے اور خیال رکھتے ہیں۔ اپنی زندگی کے مقاصد طے کرتے ہیں ان کی جزئیات پر کس طرح عمل درآمد کیا جا سکتا ہے۔ بعد ازاں اس کے کیا اثرات مرتب ہو سکتے ہیں اور ان میں ان سے کہاں غلطیاں ہو سکتی ہیں۔ اپنی غلطیوں سے بھی سبق سیکھنا اور انہیں دہرانے کی کوشش نہ کرنا بھی ایک کامیاب فرد کی علامت ہے۔ وہ اس بات سے بخوبی آگاہ بھی ہوتے ہیں کہ انہیں اپنے لیے ایک ایسے جرنل یا ڈائری لکھنی چاہیے جس میں وہ اپنی ذات کے حوالے سے کمزوریوں اور مثبت پہلو کی تفصیلات لکھیں اور گاہے بگاہے ان کا جائزہ بھی لیتے رہیں۔ بسا اوقات یہ نوٹ بک یا ڈائری ان کی زندگی کی سب سے بڑی اور اہم ضرورت بھی بن جاتی ہے۔ اس لیے ایک کامیاب انسان وہی ہے جو بروقت اپنی خوبیوں کے ساتھ خامیوں پر بھی نظر رکھے اور ان سے سیکھے۔

◆ اپنی کامیابی کو برقرار رکھنے کے فن سے کامیاب افراد بخوبی آگاہ ہوتے ہیں، وہ جانتے ہیں کہ اپنی کامیابیوں کے وہ خود ہی ذمہ دار ہیں اور یہ خوش قسمتی ان کے لیے جادوئی طریقہ سے نہیں آئی ہے وہ اچھی طرح جانتے ہیں کہ انہوں نے اس کامیابی کو کس جدوجہد اور محنت سے حاصل کیا ہے۔ کامیاب افراد اپنے مقدر کے ماسٹر بھی کہلاتے ہیں۔ ایسے افراد پُر تکلف ہونے کے ساتھ ساتھ دوسروں پر اثر انداز ہو جانے والی خصوصیات کے بھی حامل ہوتے ہیں، وہ جانتے ہیں کہ اپنے اردگرد کے ماحول کو کس طرح سے کنٹرول کیا جا سکتا ہے۔

◆ کامیاب افراد کے دوست بھی اپنی زندگی یا پیشہ وارانہ لائف میں کامیاب ہی ہوتے ہیں۔ یوں کہا جا سکتا ہے کہ کامیابی، کامیابی کو کھینچتی ہے۔ اس لیے ایسے افراد اپنے جیسے لوگوں کی کمپنی میں رہنا پسند کرتے ہیں۔ وہ دوسروں کو بھی کامیابی کی طرف راغب کرتے ہیں۔ ایپل کمپنی کے بانی اسٹیو جابز ہمیشہ تخلیقی ذہن رکھنے والے افراد کو ان کی تخلیق صلاحیتوں کی بناء پر کامیابی کی طرف راغب کرنے میں ہمیشہ پہل کرتا تھا، اس کا کہنا تھا کہ تخلیقی ہنر یا کام مختلف چیزوں سے جڑا ہوا ہوتا ہے کیونکہ جب آپ کسی تخلیق کار سے پوچھتے ہیں کہ اس نے یہ کس طرح تخلیق کیا تو وہ جواب دینے میں ہچکچانے لگتا ہے کیونکہ اس نے عملی طور پر کچھ نہیں کیا ہوتا بلکہ اس نے اپنے اردگرد کے ماحول اور چیزوں کا مشاہدہ کر کے اپنے کام کو تخلیق کیا ہوتا ہے۔

◆ کامیاب افراد اپنے روزمرہ کاموں کا شیڈول مقرر کرتے ہیں اور سختی سے اس کی پابندی کرتے ہیں، یہی وجہ ہے کہ وہ وقت کے صحیح استعمال سے واقف ہوتے ہیں۔

